بسم اللہ الرحمٰن الرحیم



# ہدایاتِ عملیات

عملیات پر مکمل اور بلا بخل تصنیف

یہ کتاب آپ کے لئے ایک مہربان اُستاد ثابت ہوگی۔ جو شخص اس کتاب سے عامل بنے اُسے کسی دوسری کتاب کی ضرورت محسوس نہ ہوگی۔ عملیات کیلئے سہل اور آسان مثبت بنیادی قاعدے، اصول اور طریقے۔

﴿ جو سب نے چھپایا وہ ہم نے بتایا جو سب نے مشکل بنایا ہم نے آسان کر دکھایا ﴾

مخلوقِ خُدا کی خدمت کیلئے

کام کرنا عبادت ہے

تصنیف (فقیر) سلیم حسین قادری مقربی

# ہدایات برائے عاملین

عامل کو چاہیئے کہ خود کو اللہ تعالیٰ کے فرائض اور نبی کریم ﷺ کی سنّت کا سخت پابند رکھے اور حقوق العباد پورے کرے غصہ اور شہوت پرستی کو خود پر غالب نہ آنے دے حرام سے پرہیز کرے حلال کی جستجو میں رہے زندگی میں آنے والے نشیب وفراز کی وجہ سے دل میں باغی خیالات کو جگہ نہ دے بلکہ اللہ کی رضا میں راضی اور شاکر رہے قطعئی بددل نہ ہو کہ اللہ رحیم وکریم ہے اور ہمارے تمام معاملات کو ہم سے بہتر جانتا ہے۔لہٰذا اللہ پر بھروسہ کر کے صبر کا دامن نہ چھوڑے۔

اللہ تعالیٰ شانہٗ کے فضل وکرم سے اور سرکارِ دوعالم ﷺ کے صدقے سرکارِ بغداد غوثِ پاک رحمۃ اللہ علیہ کے طفیل میرے مرشد کریم حضرت داتا ملک جی مقرب بادشاہ نے مجھ جیسے گنہگار ترین بندے کو گناہوں کے دلدل سے نکال کر اپنی غلامی کا شرف عطا کیا اور آج اس قابل بنایا کہ میں بندۂ ناچیز بحیثیتِ فقیر بذریعہ تحریر آپ سے مخاطب ہوں۔اور جو امانت میرے پاس ہے مختصراً آپ تک پہنچانے کی کوشش کر رہا ہوں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# شجرہ مبارکہ قادریہ مقّربیہ

یا الٰہی تو ذاتِ کبریا کے واسطے
رحم کر دے محمد مصطفیٰ ﷺ کے واسطے

کھول دے دارین میں مشکل میری
حضرت علیؓ مشکل کشا شیرِ خدا کے واسطے

پوری کر دے میرے دل کی ہر تمنا اے خدا
حضرت حسنؓ و حسینؓ شاہ کربلا کے واسطے

دین و دنیا میں مجھے سر سبز کر
حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ غوث الوارا کے واسطے

تیرے کرم سے ہو عطا دونوں جہانوں میں فتح
حضرت پیر فتح محمد قادریؒ صاحبِ عطا کے واسطے

سایہءِ مرشدِ کامل میں ملیں اللہ اور اسکا رسول ﷺ
حضرت داتا ملک جی مقرب خان قادری بحرِ عطا اولیاء، باصفا بادشاہ کے واسطے

صادق رہے یقینِ کامل بطفیلِ مرشدِ کریم
حضرت بابا صدیق قادری پیشوا کے واسطے

ہو عطا دل کو ہمارے بحرِ صبر و استقلال
حضرت بابا حسین بخش قادری صاحبِ سقاء اولیاء کے واسطے

بے بس نہ کر بے کس نہ کر محتاج رکھ اپنا ہمیں
حضرت بابا سلیم قادری سخی رہنما کے واسطے

# پیش لفظ

معزز قارئین اکرام السلام وعلیکم یہ کتاب اس وقت آپ کے ہاتھ میں موجود ہے وہ حقیقت پرمبنی بلا بُخل تحریر و تصنیف ہے جسکی آج اشد ضرورت ہے میں نے یہ کتاب روپے پیسے کے لالچ کی غرض سے نہیں لکھی اور نہ ہی اس کتاب سے میرا کوئی کاروباری مقصد وابستہ ہے بلکہ مصنفینِ کُتبِ عملیات نے مجھے یہ کتاب لکھنے پر مجبور کر دیا۔

کیونکہ میں تقریباً تمام کُتبِ عملیات پر نظر گذاری کر چکا ہوں اور اکثر کُتب کو بخل اور لالچ سے وابستہ پایا اکثر مصنف اپنی کتاب نامکمل اور با بخل مضمون تحریر کرتے ہیں اور مندرجہ ذیل سطور میں اپنی دوسری کتاب کا حوالہ دے دیتے ہیں کہ باقی تفصیلات کیلئے میری فلاں کتاب کا مطالعہ کریں مگر افسوس کہ اُس اگلی کتاب میں قارئین کیلئے وہ کچھ نہیں ہوتا ہے جس مقصد کیلئے دوسری کتاب خریدی جاتی ہے۔ اکثر کتابوں میں بے سروپا عمل تحریر کر دئے جاتے ہیں ایسے عملیات سے سوائے رجعت کے کچھ حاصل نہیں ہوتا ۵۰ فیصد مصنفین کا یہ حال ہے تو ۴۵ فیصد نے اپنی کتابوں کو ایٹم بم بنا کر رکھ دیا ہے عملیات کو اس قدر مشکل بنا کر پیش کر دیا ہے کہ کوئی بھی شخص ان کتابوں کو پڑھنے کے بعد عملیات کی دنیا میں قدم رکھنے کو تیار نہیں ہے۔ بعض مصنفوں نے تو عمل کی زکات اتنی بھاری تحریر کر دیں ہیں کہ بندہ پاگل تو ہوسکتا ہے لیکن ان کی تحریر کردہ زکات ادا نہیں کر سکتا۔ لہٰذا ہم نے یہ ایسی کتاب تحریر کر دی ہے کہ کوئی بھی شخص اس کتاب سے با آسانی مکمل عامل بن کر مخلوقِ خُدا کی خدمت کر سکتا ہے ہم نے اس کتاب میں عملیات کے جو بنیادی اصول تحریر کئے ہیں وہ کتابوں سے حاصل کردہ علم نہیں ہے بلکہ استادوں کے سینہ در سینہ چلا آرہا ہے جو کہ اس دور میں ناپید ہے۔ میرا خیال ہے کہ شاید مصنفین عملیات یہ چاہتے ہی نہیں ہیں کہ ان کے علاوہ کوئی اور بھی عامل ہو اور یہی وجہ ہے کہ وہ بخل سے کام لیتے ہیں اور بے بنیاد اور نامکمل عمل تحریر کرتے ہیں یا عملیات کے شائقین کو اس قدر ڈراتے ہیں کہ کوئی بھی عامل بننے کیلئے تیار نہیں ہوتا۔

﴿ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ﴾

# لوازماتِ عملیات

عامل جس جگہ کام کر رہا ہو وہ جگہ پاک صاف ہو جب کام کرنے کے لیے بیٹھے تو پنجتن پاک علیہ السلام کو غوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کو رجال الغیب کو دن کے موکلات کو ستاروں کے موکلات کو اپنے اسم اعظم ذاتی کے موکل کو تین بار سلام کر کے مدد طلب کریں۔

جس دن کام کر کر رہے ہو اس دن کے مطابق لباس پہنو، خوشبو لگاؤ، بخور روشن کرو، ذائقہ منہ میں رکھو۔ یہ تمام لوازمات ساتوں دنوں کے جدول میں موجود ہیں۔ کاغذ اور سیاہی کا رنگ اپنی طبع کے مطابق رکھو، اپنی طبع کی سمت میں رخ کر کے کام کرو اگر اس دن رجال الغیب تمہاری طبع کی سمت میں موجود ہیں تو اپنے ستارے کی طبع کی سمت میں رخ کر کے کام کرو اور اگر تمہاری طبع اور تمہارے ستارے کی طبع اتفاقاً ایک ہی ہیں تو اپنے برج کی طبع کی سمت میں رخ کر کے کام کرو اور اگر اتفاق سے تمہاری طبع تمہارے ستارے کی طبع تمہارے برج کی طبع ایک ہی ہے تو رجال الغیب کی طرف پشت کر کے کام کرو (پڑھائی کرو نقش بناؤ) اور اپنا کام اور ستارے دن کے موکلات کی عزیمت تین بار پڑھ کر انکے حوالے کر کے مریض کو نقش پر خوشبو لگا کر بخور کی دھونی دیکر دم کر کے موم جامہ کر کے چاندی کی تختی میں ڈال کر دے دو۔

**نقش کا پرہیز:** چلّے والا گھر، میت والا گھر، ھسپتال ہے اگر ان جگہوں پر جائیں تو نقش اتار کر جائیں۔ حالتِ ناپاکی میں نقش کو اپنے سرہانے دیوار پر لگی کیل پر ٹانگ دو جب پاک صاف ہو جاؤ پھر پہن لو۔ عملیات کے کام کرنے کے ہزاروں طریقے ہیں جو کہ عامل کی صوابدید پر منحصر ہیں آخر میں ہم نے جادو اور جنات اتارنے کے طریقے تحریر کر دیئے ہیں۔

﴾ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ﴿

# عملیات کیلئے بنیادی لوازمات

۱۔ ساتوں ستاروں کی دھاتوں سے قلم کی نب تیار کریں جس سے آپ ساتوں دن کام کر سکتے ہیں۔

دھاتیں درجہ ذیل ہیں۔سونا، چاندی، لوہا، پلاٹینیم، قلعئی، تانبہ، سکّہ

(ان تمام دھاتوں کو پگھلا کر نب تیار کریں)

۲۔ ساتوں ستاروں کی خوشبوئیں لیکر مجموعہ عطر تیار کریں جو کہ ساتوں دن استعمال کر سکیں۔

خوشبوئیں یہ ہیں۔مشک، گلاب، عطرِ گل، سہاگ، حنا (یہ پانچ خوشبوئیں ساتوں دن کیلئے ہیں)

۳۔ ساتوں ستاروں کے بخورات سے دھونی تیار کریں جو ساتوں دن استعمال کر سکیں

بخورات یہ ہیں۔عود، لوبان، سندرس، مصطگی، حب، اَلغار، زعفران، میعہ سعائلہ

(ان تمام بخورات کو کوٹ کر سفوف بنالیں پھر اس سفوف کو سانچے میں دال کر بتیاں تیار کرلیں جب بھی کام کرنے بیٹھیں سُلگا لیں، ساتوں دن کام آئیں گی)

۴۔ ساتوں ستاروں کا ذائقہ تیار کر کے رکھ لیں کام کرتے وقت رتی بھر سفوف منہ میں رکھ لیں۔

ذائقہ بنانے کا طریقہ مندرجہ ذیل ہے۔شکر، نمک، کوڈ ستنیہ، قلمی شورہ، چھوٹی الائچی،

(ان کو کوٹ کر باریک سفوف بنا کر رکھ لیں ساتوں دن کام آئے گا)

۵۔ ساتوں ستاروں کے رنگ کی ٹوپی تیار کرلیں روزانہ کام آئیگی۔

ٹوپی کے رنگ۔(اورنج، سفید، سرخ، فیروزی، سبز، آسمانی، سیاہ) رنگ کے ٹکڑے لیکر ٹوپی بناؤ۔

نقش لکھنے کے لئے روشنائی تیار کرلیں۔ساتوں ستاروں کا بخور ایک تولہ مشک دو رتی کو ململ کے کپڑے میں سی کر پوٹلی کو ایک چھٹانگ عرق گلاب اور ایک تولہ عرق کیوڑا میں رکھ کر دوات میں محفوظ کرلیں اور سات سات مرتبہ ہر دن اور سات مرتبہ حروف تہجی پڑھ کر روزانہ دم کریں سات دن میں تاثیرات سے بھرپور روشنائی تیار ہوجائیگی۔

﴿ بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْم ﴾

# طریقۂ عملیاتِ عمل ونقوش

اکثر کتابوں میں زکات کے جو طریقے تحریر کئے گئے ہیں ان طریقوں کو دیکھ کر ایسا لگتا ہے کہ مصنف موصوف یہ چاہتے ہی نہیں ہیں کہ کوئی شخص عامل بنے اور شاید اسی لئے اتنے مشکل اور تقریباً ناممکن طریقے عمل کی زکات کے تحریر کر ڈالے ہیں کہ بندہ فوراً عامل بننے کا ارادہ ترک کر کے عملیات کی دنیا سے بھاگ کھڑا ہو۔

ہمارے استاد خانے میں زکات عمل کے جو آزمودہ اور کامیاب طریقے رائج ہیں وہ انتہائی آسان اور مجرب طریقے ہیں جو کہ آپ کے لئے تحریر کر رہا ہوں اگر آپ اپنے اسم اعظم ذاتی کی زکات ادا کرنا چاہتے ہیں تو روزانہ 3125 مرتبہ اپنا اسم اعظم ذاتی پڑھنا ہوگا اور اپنے اسم اعظم کے ذاتی کے مفرد عدد کے مطابق روزانہ اپنے اسم اعظم ذاتی کا نقش لکھ کر ایک کوری مٹکی میں ڈالتے رہیں 40 دن میں آپ کی زکات صغیر ادا ہوگئی (اسم اعظم کی اور اسم اعظم کے نقش کی) اب اگر اسی طرح متواتر تین چلے کرلیں تو زکاتِ کبیر ادا ہوگی اور اگر اسی طرح متواتر پانچ چلے کرلیں تو زکات الکبائر ادا ہوگی یہ طریقے بلکل درست آزمودہ اور کامیاب ہیں۔

نوٹ: زکات ادا کرنے کے بعد دوسرے دن دریا پر جا کر نقوش اور مٹی پانی میں بہا دیں۔

طریقہ: نقوش کو پانی میں پھیلا کر بہائیں اور مٹکی میں ایک میٹھا پراٹھہ حضرت خضر علیہ السلام کی نیاز کا رکھ کر مٹکی پانی میں بہا دیں انشاءاللہ آپ اپنے اسم اعظم ذاتی کے عامل ہوگئے۔

﴿ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ﴾

# شرائط چلّہ

اکل حلال وصدق مقال وتفصیلِ طعام وتکثیرِ صوم، ادائیگی صدقہ طریقہ بنالے۔ فرمایا رسول اللہ ﷺ نے پاک کر دکھانا اپنا تا کہ تمہاری دعا مقبول ہو۔ لکھا ہے اگر ایک لقمہ روزئ حرام سے کسی کے پیٹ میں جاتا ہے چالیس روز تک اس کی دعا قبول نہیں ہوتی اور قلب میں کدورت آجاتی ہے۔ شاغل کو واجب ہے کہ جب پڑھے تو نہ سستی پیدا ہو نہ نیند غالب ہو جب نیند غالب ہوگی تو خشوع وخضوع کہاں رہے گا محنت بھی برباد ہوگی۔

جھوٹ بولنے سے پرہیز کرے۔ جو کوئی جھوٹ بولتا ہے اسکی زبان سے تاثیر جاتی رہتی ہے۔ روزہ دار رہے اس لئے کہ حدیث شریف میں آیا ہے کہ دعا روزہ دار کی رد نہیں ہوتی۔ قبل شروع کرنے عمل کا صدقہ ضروری ہے۔ اس سے مراد پوری ہوتی ہے، اور محتاجوں کا خوش کرنا خوشنودئ حق تعالیٰ ہے اور رحمتِ الٰہی جوش کرتی ہے اور صدقہ دینے والا اللہ کا پیارا ہو جاتا ہے۔

ترکِ حیوانات جلالی و جمالی قبل عمل شروع کرنے سے کرے، بدبودار چیزیں نہ کھائے اس لئے کے ملائکہ کو اس سے نفرت ہوتی ہے۔ حضرت محمد ﷺ کہ جو کوئی بدبودار چیز کھائے ہماری مسجد میں حاضر نہ ہو کہ اسکی بو سے ملائکہ کو اذیت ہوتی ہے۔ جب کوئی شخص عمل پڑھنے بیٹھتا ہے تو موکل اسکے حاضر ہوتے ہیں اگر اسکے منہ سے پڑھنے کے وقت بدبو نکلے گی تو موکل پریشان ہو کر بددعا کریں گے عوض فائدہ کے نقصان ہوگا۔

طہارت بدن و پاکیزگی لباس ومکان کا خاص خیال رکھے غسل اور وضو کو اصول بنالے بغیر غسل کے عمل پڑھنا شروع نہ کرے اور ہمیشہ خیال رکھے کہ کپڑا ناپاک نہ ہو۔

جس مکان میں بیٹھے نہایت صاف ہو، عوام الناس کا گزر گا نہ ہو، خوشبو سے مہکا رہے، زمین پر صرف بوریا یا مسلاّ ہو، کمرے میں اور کوئی سامان نہ ہو، چلّہ میں وہیں سویا کرے کہ اللہ کو عاجزی پسند ہے۔ خلوت گاہ میں روشنی کم ہو۔

عامل کو چاہئے جب عمل پڑھنے کا قصد کرے تو اول گوشہ نشینی اختیار کرے اور عوام کی عورتوں اور لڑکوں سے احتیاط کرے کہ صحبت کا اثر ہوتا ہے اور ان کے اختلاط سے باطن میں تاریکی پیدا ہوتی ہے اور قلب متوجہ برائے اللہ نہیں ہوتا مخلوق کی طرف رہتا ہے۔

روبقبلہ بیٹھے، حالتِ جلوس میں مثلِ قعود کے بیٹھے اور نیت کرے کہ فلاں اسم یا آیت کی زکات اتنی کل تعداد کی ادا کر رہا ہوں روزانہ اتنی تعداد ہوگی اور اتنے دنوں میں ختم کروں گا اے اللہ تکمیل کی توفیق دے اور اگر دو نفل اسی نیت سے ادا کرے تو بہتر ہوگا۔

اعمال سے تاثیر ظاہر نہ ہو تو عمل کو نہ چھوڑے برابر پڑھتا رہے مطلقاً اثر ظاہر نہ ہو تب بھی نہ چھوٹے نہ مایوس ہو یہ خیال دل میں قطعی نہ لائے کہ اتنے دن تک پڑھا ہے کوئی اثر ہی ظاہر نہیں ہوا، وقت ضائع نہ کرو اکثر ایسا ہوتا ہے کہ بے احتیاطی یا کسی اور فرد گزاشت کے سبب عمل میں نقص ہو جاتا ہے جب تک پوری پوری سب شرطیں ادا نہ ہوں گی اثر کچھ بھی ظاہر نہ ہوگا مگر یہ محنت کلّی طور پر ضائع نہ ہوگی بلکہ تاثیر عمل

میں کام دے گی۔ عامل کولازم ہے کہ ثابت قدم رہے۔ اگر کسی وجہ سے ایک چلّے سے فائدہ مرتب نہ ہوتو دوسرا شروع کر دے۔ اس طرح سے جب تک اثر ظاہر نہ ہو پڑھا کرے اور یقین دل میں رکھے کہ ضرور فائزالمرام ہوگا۔

جب کسی عمل کے متعلق لکھا ہوتا ہے۔ کہ ایک چلہ کی تعداد اتنی ہے۔ تو اس کا یہ مطلب نہیں ہوتا کہ صرف ایک چلہ میں ہی کامیابی ہو گی۔ جس طرح کوئی دوا ایک شیشی خرید کر لائیں تو اس کا یہ مطلب نہ ہوگا۔ کہ ایک شیشی کھانے سے آرام آجائے گا۔ ممکن ہے دو کھانی پڑیں یا تین تک فائدہ ہو۔ اس طرح عمل میں ایک چلہ اور اس کی تعداد ایک تعین ہے۔ عین ممکن ہے اسی میں کام ہو جائے۔ ورنہ کم از کم تین چلہ تک ضرور عمل کرنا چاہیے۔

شروع و ختم عمل پر درود شریف طاق مرتبہ پڑھا کرے۔ ۱۱، مرتبہ پڑھے تو انسب ہے کیونکہ اسم محمد ﷺ کے عدد ۹۲ مفرد ۱۱ ہے۔ منقول ہے کہ دعا بندے کی مقبول نہیں ہوتی۔ جب تک درود نہ پڑھے۔ میں نے یہ بھی پڑھا ہے کہ درود شریف کے پر ہوتے ہیں۔ اوّل آخر پڑھنے سے عمل یا دعا کو دو پر لگ جاتے ہیں۔ چونکہ درود شریف کے لیے اللہ پاک کا وعدہ ہے کہ پیغمبر ﷺ کو پہنچانے کا خاص انتظام ہے۔ اس لیے دُعا بھی ضرور قبول ہو جائے گی۔

اپنے کھانے پینے کے برتن علیحدہ رکھے۔ اور اپنے کپڑے جو عبادت و عمل کے لیے ہوں خود دھوئے۔ عامل اپنی چیزوں کو کسی شخص کو استعمال نہ کرنے دے۔ عمل پڑھنے کے لیے جو وقت مقرر کرے اس کی پابندی کرے اختلافاتِ وقت سراسر نقصان ہے چلہ ختم ہونے پر بھی ویسے ہی نیاز دلائے جیسے شروع کرنے پر دلائی گئی تھی۔

# پرہیز جلالی و جمالی

پرہیز جلالی وترک حیوانات سے مراد یہ ہے کہ عامل گوشت ہرقسم، مچھلی، انڈا، شہد، مشک، کشتہ، سیب، کا استعمال ترک کردے چمڑے کے برتن میں پانی نہ پیے ریشمی کپڑا نہ پہنے چمڑے کے جوتے نہ پہنے۔ غرضیکہ اور بھی جو چیز حیوانات سے بنتی ہے اور پیدا ہوتی ہے قطعی ترک کردے اسی طرح وہ چھری، چاکو، یا استرا وغیرہ جس پر ہاتھی دانت یا شیر ماہی یا سینگ کا دستہ ہو استعمال نہ کرے۔

جماع کرنا، بال تراشنا، ناخن اتارنا بھی منع ہے لیکن بعضوں نے لکھا ہے کہ سنت باشل بغل لب، پا کی اور ناخن اتارنا کر سکتے ہیں ہاں اہتمام نہ کرے جس قدر ممکن ہو پرہیز ہی کرے تو اچھا ہے۔

سرکہ، پیاز، ترب، الگوزہ، خودساختہ نمک خرما، عنبر کا استعمال بھی نہ کرے اور پھل بھی کسی کا استعمال نہ کرے کیونکہ پھلوں پر مکھیاں بیٹھتی ہیں روغن کنجد روغن سرشف بھی نہیں کھانا چاہئے۔

عامل اپنے بستر پر کسی کو نہ سونے دے نہ وہ کسی کے بستر پر سوئے۔ بلکہ زمین پر بستر بنائے۔ اور عمل کے دوران جن برتنوں کا استعمال کرے وہ بھی الگ رکھے۔ اور کسی کو استعمال کرنے نہ دے۔ عامل کے لیے لازم ہے کہ روزانہ غسل کرے۔ اگر ایسا نہ کر سکے تو طہارت و پاکیزگی کا انتہائی خیال رکھے۔ باوضو ہر وقت رہے۔ اگر طاقت جسمانی اچھی ہو تو ہر روز روزہ رکھے۔

کپڑا ایسا پہنے جو سلا ہوا نہ ہو۔ اور عمل میں کسی خاص لباس کا اشارہ نہ ہو تو اپنے ستارہ کے مطابق رنگ کا کپڑا لے۔

اس بات میں بھی احتیاط رکھے۔ کہ جسم سے خون نہ نکلے۔ کسی درخت کا پتہ، شاخ، پھل پھول وغیرہ نہ توڑے۔ گھوڑے یا کسی جانور کی سواری نہ کرے۔

اگر عمل کے دوران کسی کو اپنی خدمت کے لیے رکھے۔ تو وہ پرہیز گار اور نمازی ہو۔

پرہیز جمالی یہ ہے۔ کہ گوشت ہرقسم کی مچھلی، سرکہ، شہد، پیاز، لہسن استعمال نہ کرے۔ جماع سے پرہیز کرے جسم اور کپڑے کی صفائی ہر وقت رہے۔ بلکہ باوضو رہے۔ دودھ، لسی بھی نہ پیے، بناسپتی گھی، پھل میوے۔ روغن کنجد اور سرشف کی پابندی نہیں۔ استعمال کر سکتا ہے۔ برنج، دال مونگ کا استعمال کرے حجامت کرنا، ناخن اتارنا، سلا ہوا کپڑا پہننا، جانور کی سواری کرنا اور جانوروں سے بنی ہوئی یا پیدا شدہ اشیاء کا استعمال بھی ممنوع نہیں۔

# حصّار برائے عمل

ایک حصار یہ ہے کہ بعد نمازِ عشاء تین مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کرے اور تین بار دستک دے یعنی دونوں ہاتھوں سے تالی بجائے تو رات کو ارواح خبیثہ اور خوابِ بد سے محفوظ رہے۔ یہ حصار ماحولی ہے۔

اگر ذیل کے حصار کو پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے تمام بدن پر ہاتھ پھیرے تو بدن کو کوئی چیز نقصان نہ پہنچا سکے یہ حصار بدنی ہے تین بار اس عمل کو پڑھے۔ یَا حَلِیْمُ یَا کَرِیْمُ یَاحَافِظُ یَا حَفِیْظُ یَا نَاصِرُ یَا نَصِیْرُ یَا رَقِیْبُ یَا وَکِیْلُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ بِحَقِّ کٓهٰیٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ میں نے اپنے آپ کو حرز کیا۔ لَا اِلٰهَ اِلّا اَ اللّٰهُ سے، میں نے اپنا حصار کیا مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ سے۔

ایک اور حصارِ بدنی یہ ہے۔ اعوذ باللّٰه من الشیطٰن الرجیم بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھ کر گیارہ مرتبہ معوذتین پڑھے اور درمیان دونوں سورتوں کے تسمیہ نہ کہے پھر دونوں ہاتھوں پر دم کر کے تمام بدن پر پھیرے اور دم بھی کرے انشاءُ اللّٰہ کلی حفاظت رہے گی۔

بدن کے حصار سے اس وقت حفاظت رہتی ہے جبکہ عمل کے رجعت کا خوف ہو اس سے رجعت بدن پر پڑتی نہ دماغ متاثر ہوتا ہے۔

باموکل عملیات کیلئے مضبوط حصار کی ضرورت ہوتی ہے حصار کے اندر بیرونی خطرہ کا اثر نہیں ہوتا بلکہ اکثر رجعت سے بھی امان رہتی ہے۔ ذیل میں آیت الکرسی با اسماءُ الٰہی دی جاتی ہے ہر عمل میں حصار کا کام دے گی۔ عمل سے قبل تین مرتبہ پڑھ کر انگلی پر دم کر کے یا چھری پر دم کر کے اپنے گرد حصار کرے پھر تین دفعہ پڑھ کر اپنے او پر دم کر لیا کرے۔

اَعْتَصَمْتُ بِا اللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ اللّٰه اَللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمِ الْقَائِمِ الرَّائِمِ لَا تَا خُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْم حَاضِرُ نَا صِرُ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ نَادِرُ قَدِیْرُ عَلٰی کُلِّ مَخْلُوْقٍ مَنْ ذَالَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗ اِلَّا بِاِذْنِهٖ کَرِیْمٌ رَحِیْمٌ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ لَا خِلَافُ وَلَا کَذَابٌ جَبَّارٌ غَفَارٌ سَتَارٌ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِنْ عِلْمِهٖ اِلَّا بِمَا شَاءَ اللّٰهُ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَاسِعَ کُرْسِیَّهُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ وَلَا یُؤُدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَالْعَلِیِّ الْعَظِیْم حَافِظٌ حَفِیْظٌ رَقِیْبٌ وَکِیْلٌ نَاصِرٌ نَصِیْرٌ یَا اِسْرَافِیْل

﴿ بِسمِ اللہ الرَّحمٰنِ الرَّحِیم ﴾

# زکاتِ رجال الغیب

یہ زکات ادا کرنے والا ہمیشہ رجال الغیب کی رجعت سے محفوظ رہتا ہے اور اعمال عملیات میں اس کی معاونت ہوتی ہے مندرجہ ذیل سلام کو صرف ایک رات میں ایک ہزار مرتبہ پڑھنے سے زکات ادا ہو جاتی ہے جو ہمیشہ قائم رہتی ہے۔

نوٹ: یہ زکات عملیات کے لئے لازمی نہیں ہے بلکہ عامل کے تحفظ کے لئے بہت ضروری ہے۔

بِسمِ اللہ الرَّحمٰنِ الرَّحِیم

السلام علیکم یا رجال الغیب السلام علیکم یا ارواحِ مقدسَة اغیثونی وانظروا اِلَیٰ بَنظرۃِ یَا رقبآ، یَا نجبآ، یَا ابدالُ یا اَوْتادُ

جو حضرات رجال الغیب کی رجعت میں مبتلا ہوں وہ ایک ہزار مرتبہ یہ دعا پڑھیں ایک رات میں انشاءاللہ رجعت دور ہو گی یہ سلام انتہائی اکسیر ہے۔

روزآنہ بعد نمازِ فجر یہ دعا تین مرتبہ پڑھنے سے موجودہ رجعت ختم ہو جاتی ہے اور آنے والی رجعت سے حفاظت ہوتی ہے۔

اَلسَّلاَمُ عَلَیْکُمْ یَا رِجَالَ الغَیْبِ ہ وَالسَّلاَمُ عَلَیْکُمْ یآ یَّتُهَا
الاَرْوَاحُ الـمُـقَـدَّسَةُ یَـا نُـقَبَـآءُ وَ یَـانُجَبَآءُ وَ یَا رُقَبَآءُ وَ یَا
بُـدَلآءُ وَ یَـآ اَبْـدَالُ وَیَـآ اخْیَارُ وَ یَا اَبْرَارُ وَیَآ اَوْتَادَ الْاَضِ
اَوْتَـادُ اَبَـعَةٌ وَّیَـآ اِمَـامَانِ وَیَا غَوْثُ وَیَا قُطْبُ وَیَا عَمَدُ وَیَا
فَـرْدُ وَیَـآ اُمَـنَـآءُ اَغِیْثُـوْنِـی بَـغَـوْثَةٍ وَّاَعِیْنُوْنِـیْ بِعَوْنَةٍ
وَّانْصُرُنِیْ بِنُصْرَةٍوَّانْظُرُوْنِیْ بِنَظْرَةٍ اَجِیْبُوْنِیْ

﴿ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ﴾

# جدول تعیّنِ رجال الغیب

عامل پر لازم ہے چاند کی تواریخ سے رجال الغیب کی سمت کا تعین کرے کہ آج رجال الغیب کس سمت میں ہیں پھر عمل میں بیٹھے۔ اگر غلطی سے عمل کرتے وقت عامل کا رجال الغیب سے آمنا سامنا ہو گیا تو عمل باطل ہو ہی جائے گا ساتھ ساتھ رجعت کا زبردست خطرہ ہو سکتا ہے۔

| مشرق | 7 | 14 | 22 | 29 |
|---|---|---|---|---|
| مغرب | 4 | 12 | 19 | 27 |
| شمال | 8 | 15 | 23 | 30 |
| جنوب | 3 | 11 | 18 | 26 |

﴿ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ﴾

# ساتوں دنوں اور ساتوں ستاروں کے موکلات کی زکات

جو شخص عامل بننا چاہتا ہے اسے چاہیے کے سب سے پہلے ساتوں دنوں اور ستاروں کی ذکات ادا کرے کیونکہ آپ کو چلّہ کشی کیلیے یا عامل بننے کے بعد کوئی بھی کام عملیات سے متعلق کرنے کیلیے دن اور ستاروں کے موکلات کی مدد کی ضرورت ہوگی اور ان موکلات کی مدد کے بغیر آپ کوئی بھی عمل نہیں کر سکتے اگر کریں گے تو کامیابی نہیں ملے گی۔ دنوں اور ستاروں کے موکلات کی زکات اتوار کے دن سے شروع کرے اور ہفتہ کے دن ختم کر کے نیاز اللہ، پنجتن پاک، غوث، اور اپنے مرشد کی شیرینی پر دے۔ ہر دن اور ستارے کی عزیمت ایک رات میں ایک ہزار بار پڑھنے سے زکات ادا ہو جاتی ہے۔ جو عمر بھر قائم رہتی ہے یعنی آپ کو دوبارہ کبھی بھی ذکات ادا کرنا نہ پڑے گی بس روزانہ جب عمل کرنے، چلّہ کرنے یا تعویز لکھنے بیٹھیں تو تین بار یہ عزیمت پڑھ کر کام شروع کر دیں۔ یہ موکل آپ کی مدد کریں گے اور آپ کو کامیابی ملے گی۔ دورانِ زکات خوشبو لگانا اور بخور سلگانا ضروری ہے۔

## ساتوں دنوں اور ساتوں ستاروں کی زکوٰۃ ادا کرنے کیلیے پڑھائی کا طریقہ

| اتوار | اقسمت عليكم يا جبرائيل يا روفيائيل ياابو عبدالله يا المذاهب<br>السّلام عليك يا شمس يا كليناثيل يا طغثِب، يا كلنبائيل |
|---|---|
| پیر | اقسمت عليكم يا ميكائيل يا شدحائيل يا ابو النور يا مرة الابيض بن الحارث<br>السّلام عليك يا قمريا لقوائيل يا شصدذ يا تغورائيل |
| منگل | اقسمت عليكم يا اسرافيل يا ممسائيل يا ابو محزر يا الاحمر<br>السّلام عليك يا مريخ يا بيائيل يا هصنرزيا صعائيل |
| بدھ | اقسمت عليكم يا جبرائيل يا نوائيل يا ابو العجا ئب يا برقان<br>السلامُ عليك يا عطارد يا اشكائيل يا قكوت بهرائيل |
| جمعرات | اقسمت عليكم يا ميكائيل يا صر فيائيل يا ابو وليد يا شمهورش<br>السلامُ عليك يا مشترى يا بخوائيل يا عليم يا ارمسائيل |
| جمعہ | اقسمت عليكم يا جبرائيل يا عينائيل يا ابو الحسن يا زوبعه ابيض<br>السلامُ عليك يا زهره يا امهويائيل يا حظخخ يا شمو صائيل |
| ہفتہ | اقسمت عليكم يا عزرائيل يا كسفيائيل ابو نوح يا ميمون سياف السحابى<br>السلامُ عليك يا زحل يا اروائيل يا افسحج، اروقلائيل |

عامل بننے کے بعد جس دن کام کرنا ہواس دن اور ستارے کے موکلات کو باادب سلام کریں اور استعانت و مدد طلب کریں، کیونکہ یہ اللہ تعالٰی کے مقررہ نظام کا حصہ ہیں اور اپنے اپنے دن کے حاکم ہیں جو اللہ کے حکم سے اس دن کا سارا نظام چلاتے ہیں۔

طریقۂ عزیمت: اقسمت علیکم یا جبرائیل یا روفیائیل یاابو عبداللّٰه یا المذاهب السّلام علیك یا شمس یا کلینائیل یا طغثِب یا کلنبائیل میرا فلاں کام انجام دوبحق اسم اعظم فلاں العجل العجل العجل السّاعة السّاعة السّاعةالوحا الوحا الوحا سامنے رکھے ہوئے نقشے یا جو بھی چیز تیارہ کرر ہے ہواس کو عطر لگا کر دم کر کے (دھونی جو کہ دورانِ پڑھائی چل رہی ہے) دھونی لگاؤ۔ انشاءاللہ کام پورا ہوگا۔ تمام لوازماتِ عمل پورے کرنا شرط ہے۔

﴿ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم ﴾

# حروفِ تہجی کی زکات

صحیح عامل بننے کیلئے آپ کو حروف تہجی کی ذکات ادا کرنا لازمی ہے کیونکہ حروف تہجی کے بغیر کوئی بھی عمل ممکن نہیں ہے پورا قرآن مجید انہی اٹھائیس حروفِ تہجی سے عبارت ہوا اور تمام اسماء حسنہ بھی انہی اٹھائیس حروفِ تہجی سے عبارت ہوئے اور حروف سے تمام اعداد، تمام ابجد، تمام عزیمتیں غرض یہ کہ تمام نظامِ عملیات چلتا ہے یعنی حروفِ تہجی کے بغیر کچھ بھی نہیں کیا جاسکتا ہے۔ روز آنہ رات 12 بجے کے بعد ایک وقت مقرر کر کے 1000 مرتبہ پڑھیں خوشبو اور بخور لازمی ہے 28 دن میں آپ حروفِ تہجی کے عامل بن جائیں گے اور یہ زکات عمر بھر قائم رہے گی دوبارہ زکات دینے کی ضرورت نہیں پیش آتی۔

28 حروفِ تہجی کے مکمل اعداد 5995 ہیں اور 28 حروف تہجی مکمل کا موکل ھصطظھغائیل ہے اور طریقہ پڑھائی برائے زکات مندرجہ ذیل ہے۔

ہر حروف کو اس وقت شروع کیا جاتا ہے جب قمر اس منزل میں ہو۔ مثلاً حرف الف کی زکات اس وقت ادا ہوگی جب قمر منزل شرطین میں ہوگا حروف کی زکات میں منزلوں کی مطابقت کا خاص خیال رکھا جاتا ہے۔ قمر ۲۸ دنوں میں ۲۸ منزلیں طے کر جاتا ہے۔ اس لئے ۲۸ دنوں میں ۲۸ حروف کی زکات مکمل ہو جاتی ہے۔ کسی اچھی تقویم سے منازل کے اوقاتِ داخلہ لے کر ایک ماہ کا پروگرام تیار کیا جاسکتا ہے جس کے مطابق زکات ادا کی جاسکتی ہے۔

یہ بھی ممکن ہے کے کسی ماہ صرف ایک حرف کی زکات ادا کی جائے اسکو بھی منزلِ متعلقہ میں ہی ادا کرنا ہوگا اور ایک نشت میں ادا کرنی ہوگی۔ عامل کے لئے لازم ہے کے سب سے پہلے حروفِ تہجی کی زکات دے بعد میں میں جس عمل کو چاہے پڑھے اس سے عمل میں تاثیر پیدا ہو جائے گی اور رجعت سے بھی محفوظ رہے گا اکثر لوگ ہیں جو نقوش و عملیات کے میدان میں قدم رکھتے ہیں مگر وہ حروفِ تہجی کی زکات نہیں دیتے تو اکثر عمل پڑھنے سے طبیعت میں بے سبب کسی بے احتیاطی کے منقلب حالت میں ہو جاتے ہیں۔ زکات ادا کرنے سے حروفِ تہجی کے موکلات عامل کے گرد رہتے ہیں اس لئے اسے دوسرے عملیات میں رجعت کا خوف نہیں رہتا۔

# جدول حروفِ تہجی معہ موکلات

| نمبر | حروف | منازل قمر | عمل |
|---|---|---|---|
| ۱ | ا | شرطین | اجب یا اسرافیلُ بحق یاالف |
| ۲ | ب | بطین | اجب یا جبرائیلُ بحق یا با |
| ۳ | ج | ثریا | اجب یا کلکائیلُ بحق یا جیم |
| ۴ | د | دبران | اجب یا دردائیلُ بحق یا دال |
| ۵ | ھ | ھتعہ | اجب یا دوریائیلُ بحق یا ھا |
| ۶ | و | ھنعہ | اجب یا رفتمائیل بحق یا واؤ |
| ۷ | ز | ذراعہ | اجب یا شرفائیل بحق یا زا |
| ۸ | ح | نثرہ | اجب یا تنکفیلُ بحق یا حا |
| ۹ | ط | طرفہ | اجب یا اسمائیلُ بحق یا طا |
| ۱۰ | ی | جبتہ | اجب یا سَراکیمائیل بحق یا یا |
| ۱۱ | ک | زھرہ | اجب یا حروزائیل بحق یاکاف |
| ۱۲ | ل | صرفہ | اجب یا طاطائیل بحق یا لام |
| ۱۳ | م | عوا | اجب یا رویائیل بحق یامیم |
| ۱۴ | ن | سماك | اجب یا حولائیل بحق یانون |
| ۱۵ | س | غفرہ | اجب یا ہمواکیل بحق یا سین |
| ۱۶ | ع | زبانا | اجب یا لومائیل بحق یا عین |
| ۱۷ | ف | اکلیل | اجب یاسرھماکیل بحق یافا |
| ۱۸ | ص | قلب | اجب یا اھجمائیل بحق یاصاد |
| ۱۹ | ق | شولہ | اجب یا عطرائیل بحق یاقاف |
| ۲۰ | ر | نعائم | اجب یااموکیل بحق یارا |
| ۲۱ | ش | بلدہ | اجب یا ھمرائیل بحق یا شین |
| ۲۲ | ت | ذابح | اجب یا عزرائیل بحق یا تا |
| ۲۳ | ث | بلعہ | اجب یا میکائیل بحق یا ثا |
| ۲۴ | خ | سعود | اجب یا مھکائیل بحق یا خا |
| ۲۵ | ذ | اخبیہ | اجب یا اھرفیل بحق یا ذال |
| ۲۶ | ض | مقدم | اجب یا عطکائیل بحق یا ضاد |
| ۲۷ | ظ | مؤخر | اجب یا تورائیل بحق یا ظا |
| ۲۸ | غ | دشا | اجب یا لوخائیل بحق یا غین |

# ساتوں دنوں کا مکمل جدول

| دن | ملائکہ | موکل علوی-ساری | موکل سفلی ارضی جنات | عون | خوشبو | بخور | دھات | رنگ | لذت | فطرت | سمت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار<br>شمس | جبرائیل | روفیائیل | ابو<br>عبداللہ | المزھب | مشک | عود | سونا | اورنج<br>طلائی | شیریں | جلالی<br>سعدِ اکبر | مشرق |
| پیر قمر | میکائیل | شدحائیل | ابو<br>النور | مرۃ الابیض<br>بن حارث | گلاب | لوبان | چاندی | سفید<br>ہلکا سبز | شیریں | جلالی نحس<br>اصغر | شمال |
| منگل<br>مریخ | سرافیل | مسائیل | ابومحزر | الاحمر | عطرِ<br>گل | سندرس | لوہا | سرخ | نمکین | مشترک<br>سب کیلئے | مغرب |
| بدھ<br>عطارد | جبرائیل | نوائیل | ابو<br>العجائب | برقان | مجموعہ | مصطکی | پلاٹینیم | فروزی<br>سیاہ مائل | شور | جمالی<br>سعد اکبر | مغرب |
| جمعرات<br>مشتری | میکائیل | صرفیائیل | ابوولید | شمہورش | گلاب | حب<br>الغار | ٹن<br>قلعیٔ | سبز | شیریں | جمالی<br>سعد اکبر | مشرق |
| جمعہ<br>زہرہ | جبرائیل | عینیائیل | ابوالحسن | زوبعہ<br>ابیض | سہاگ | زاعفران | تانبہ | ہلکا نیلا | شیریں | جمالی<br>سعد اکبر | مغرب |
| ہفتہ<br>زحل | عزرائیل | کسفیائیل | ابونوح | میمون سیاف<br>السحابی | حنا | میعہ<br>سائلہ | سکہ | سرخی سیاہ<br>مائل | شور | جلالی نحس<br>اکبر | جنوب |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## جدول حروف تہجی کے تعلقات

ہر اسم کے ساتھ اگرچہ ایک ہزار موکل وابستہ ہیں۔ لیکن ہر روز کا ایک جداگانہ موکل ہوتا ہے

| حرف | حرف عدد | اسم | عدد اسم | خاصیت | تاثیر | طبع | موکل | جن | برج | ستارہ | منزل | بخور |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ١ | اللہ | ٦٦ | جلالی | مودت | گرم | اسرافیل | فیویوش | حمل | زحل | شرطین | عود سیاہ |
| ب | ٢ | باقی | ١١٣ | جمالی | محبت | رطب | جبرائیل | دیوش | جوزا | مشتری | بطین | شکر |
| ج | ٣ | جامع | ١١٤ | مشترک | محبت | یابس | کاکائیل | نویوش | سرطان | مریخ | ثریا | دارچینی |
| د | ٤ | دیان | ٦٥ | جلالی | عداوت | بارد | دردیائیل | طیویوش | ثور | شمس | دبران | صندل سرخ |
| ہ | ٥ | ہادی | ٢٠ | جمالی | عداوت | گرم | دوریائیل | حیوش | حمل | زہرہ | ہقعہ | صندل سفید |
| و | ٦ | ولی | ٤٦ | مشترک | محبت | رطب | رفتمائیل | پویوش | جوزا | عطارد | ہنعہ | کافور |
| ز | ٧ | زکی | ٣٧ | مشترک | محبت | خشک | شرقائیل | کایوش | سرطان | قمر | ذراعہ | شہد |
| ح | ٨ | حق | ١٠٨ | جلالی | بغض | تر | تنکفیل | میوش | جدی | زحل | نثرہ | زعفران |
| ط | ٩ | طاہر | ٢١٥ | جمالی | عقد شہوت | گرم | اسامیل | پدیوش | حمل | مشتری | طرفہ | مشک |
| ی | ١٠ | بسیر | ٢٨٠ | جمالی | فتح رجال | تر | سرکتائیل | شمہوش | میزان | مریخ | جبہ | گل سرخ |
| ک | ٢٠ | کافی | ١١١ | جمالی | محبت | خشک | حررزائیل | قدیوش | عقرب | شمس | زہرہ | گل سفید |
| ل | ٣٠ | لطیف | ١٢٩ | جمالی | جدائی | سرد | طاطائیل | عدیوش | ثور | زہرہ | صرفہ | پوست سیب |
| م | ٤٠ | ملک | ٩٠ | جمالی | محبت | گرم | رومائیل | بجیوش | اسد | عطارد | عوا | بہی |
| ن | ٥٠ | نور | ٢٥٦ | جمالی | بغض | تر | حوہ ئیل | دلیوش | میزان | قمر | سماک | سنبل |
| س | ٦٠ | سمیع | ١٨٠ | مشترک | عقد شہوت | خشک | ہمواکیل | لنیوش | قوس | زحل | غفرہ | خوشبو مرکب |
| ع | ٧٠ | علی | ١١٠ | جلالی | تونگری | سرد | لومائیل | فشیوش | سنبلہ | مشتری | زبانا | فلفل سفید |
| ف | ٨٠ | فتاح | ٤٨٩ | جمالی | عداوت | گرم | سرحماکیل | بعطیوش | اسد | مریخ | اکلیل | جوز |
| ص | ٩٠ | صبور | ٢٩٨ | جمالی | الفت | تر | اہجمائیل | فلایوش | میزان | شمس | قلب | جوتری |
| ق | ١٠٠ | قادر | ٣٠٥ | مشترک | عقد شہوت | خشک | عطرائیل | قمیوش | حوت | زہرہ | شولہ | ترنج |
| ر | ٢٠٠ | روف | ٢٨٦ | جلالی | مودت | سرد | اسواکیل | دمیوش | سنبلہ | عطارد | نعائم | گلاب |
| ش | ٣٠٠ | شفیع | ٣٦٠ | جلالی | عداوت | گرم | ہمرائیل | تشیوش | عقرب | قمر | بلدہ | عود |
| ت | ٤٠٠ | ثواب | ٤٠٩ | جمالی | عقد نوم | تر | عزرائیل | لطیوش | دلو | زحل | ذابح | عنبر |
| ث | ٥٠٠ | ثابت | ٩٠٣ | جلالی | بغض | خشک | میکائیل | طمیوش | حوت | مشتری | بلعہ | عود |
| خ | ٦٠٠ | خالق | ٧٣١ | مشترک | قبض | سرد | ہمکائیل | دالایوش | جدی | مریخ | سعود | بنفشہ |
| ذ | ٧٠٠ | ذاکر | ٩٢١ | مشترک | بغض | گرم | اہرائیل | ساکایوش | قوس | شمس | اخبیہ | |
| ض | ٨٠٠ | ضار | ١٠٠١ | جلالی | بغض | گرم | ملکائیل | تمایوش | دلو | زہرہ | مقدم | گلنار |
| ظ | ٩٠٠ | ظاہر | ١١٠٦ | جلالی | عداوت | خشک | تورائیل | عتویوش | حوت | عطارد | موخر | گل نسریں |
| غ | ١٠٠٠ | غفور | ١١٨٦ | جمالی | صحت امراض | خشک | لوخائیل | مرقویوش | حوت | قمر | رشا | لونگ |

﴿بسم اللہ الرحمٰن الرحیم﴾

# عمل میں بیٹھنے کا طریقہ

ساتوں ستاروں اور دنوں کے موکلات کی اور حروف تہجی کی زکات ادا کرنے کے بعد اب آپ عملِ اسمِ اعظم ذاتی کی زکات کیلئے تیار ہیں یعنی اہلیت حاصل ہوگئی ہے۔ چاند نظر آنے پر چاند کی پہلی دوسری اور تیسری تاریخیں یعنی پہلے تین دن سوتک کے ہوتے ہیں ان تین دنوں میں جو جمعرات آئے گی وہ نوچندی نہ ہوگی بلکہ سوتک کے تین دن گزارنے کے بعد جو جمعرات آئے گی وہ نوچندی جمعرات ہوگی۔

سفید مٹھائی پر شجرہ مبارکہ قادریہ مقربیہ کی نیاز دلا کر اور پورے شجرے مبارکہ سے غیبی اجازت لیکر شرائط چلہ پر سختی سے عمل کرتے ہوئے زکاتِ عمل میں بیٹھ جائیں روزانہ عمل میں بیٹھتے وقت پنجتن پاک علیہ السلام کو غوث اعظم دستگیر رحمۃ اللہ علیہ کو اپنے مرشد کو رجال الغیب کو دن کے موکلات کو ستاروں کے موکلات کو اپنے اسم اعظم ذاتی کے موکل کو تین بار سلام کریں اور مدد طلب کریں ایسا کرنے سے کبھی بھی رجعت کا شکار نہ ہونگے۔

نوٹ: روزانہ عمل کے شروع اور آخر میں ۱۱ مرتبہ درودِ ابراہیمی ضرور پڑھیں انشاءاللہ سو فیصد کامیابی ہوگی۔

﴿ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ﴾

### آتشی مشرقی

| | | |
|---|---|---|
| 8 | 1 | 6 |
| 3 | 5 | 7 |
| 4 | 9 | 2 |

### بادی مغربی

| | | |
|---|---|---|
| 2 | 7 | 6 |
| 9 | 5 | 1 |
| 4 | 3 | 8 |

### خاکی جنوبی

| | | |
|---|---|---|
| 4 | 9 | 2 |
| 3 | 5 | 7 |
| 8 | 1 | 6 |

### آبی شمالی

| | | |
|---|---|---|
| 6 | 7 | 2 |
| 1 | 5 | 9 |
| 8 | 3 | 4 |

نوٹ: نقش کی چال اپنی طبع کے مطابق رکھیں۔ آپ کی طبع آتشی ہے تو نقش کی چال آتشی رکھیں اور سمت مشرق رکھیں نقش لکھنے کے لیے یا پڑھائی کرنے کے لیے اگر طبع بادی ہے تو نقش کی چال بادی رکھیں اور سمت مغرب رکھیں کام کرنے یا نقش لکھنے یا پڑھائی کرنے کے لیے اگر طبع خاکی ہے تو چال نقش کی خاکی رکھیں اور سمت جنوب رکھیں نقش بنانے اور پڑھائی کے لیے اگر طبع آبی ہے تو نقش کی چال آبی اور سمت شمال رکھ کر یعنی شمالی رخ بیٹھ کر نقش لکیں اور پڑھائی کریں۔

# مرتبہ کی عنصری چالیں

### آتشی چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

### بادی چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۴ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

### آبی چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

### آتشی چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

## چاروں چالوں کے خانے

| | | | |
|---|---|---|---|
| خاک | آب | باد | آتش |
| آتش | باد | آب | خاک |
| آب | خاک | آتش | باد |
| باد | آتش | خاک | آب |

﴿ بسم اللہ الرحمن الرحیم ﴾

# جدول طبع

| طبع | آتشی | بادی | خاکی | آبی |
|---|---|---|---|---|
| رنگ | سرخ | زرد | سیاہ | نیلا۔سفید |
| خاصیت | جلالی | جلالی | جمالی | جمالی |
| ستارے | نمبر1 شمس | نمبر4 عطارد | نمبر7 زُحل | نمبر2 قمر |
| ستارے | نمبر3 مریخ | نمبر6 زہرہ | ------ | ------ |
| ستارے | نمبر5 مشتری | ------ | ------ | ------ |
| بروج | نمبر1 حمل | نمبر3 جوزا | نمبر2 ثور | نمبر4 سرطان |
| بروج | نمبر5 اسد | نمبر7 میزان | نمبر6 سنبلہ | نمبر8 عقرب |
| بروج | نمبر9 قوس | نمبر11 دلو | نمبر10 جدی | نمبر12 حوت |
| سمت | مشرق | مغرب | جنوب | شمال |
| حروف | ا------2 | ب پ------2 | ڈ------4 | ج چ------3 |
| ۔ | ھ------5 | و------6 | ح------8 | ز ژ------7 |
| ۔ | ط------9 | ی------10 | ل------30 | ک گ------20 |
| ۔ | م------40 | ن------50 | ع------70 | س------60 |
| ۔ | ف------80 | ص------90 | ڑ ر------200 | ق------100 |
| ۔ | ش------300 | ت ٹ------400 | خ------600 | ث------500 |
| ۔ | ذ------700 | ض------800 | غ------1000 | ظ------900 |

# شرائطِ تعویذات

تعویزات بلحاظ طبع چار قسم کے ہوتے ہیں۔ (۱) آتشی (۲) بادی (۳) آبی (۴) خاکی۔

# آتشی تعویذات

یہ آگ میں جلائے جاتے ہیں یا آگ کے نیچے دفن کیے جاتے ہیں تاکہ متواتر حرارت پہنچتی رہے۔ اس کے لیے یوں کرتے ہیں کہ تعویذ کے اوپر اور نیچے ایک ایک کوری ٹھیکری رکھ کر دھاگہ لپیٹ دیتے ہیں تاکہ نقش کو حرارت احتیاط سے پہنچے اور اسے آگ کے نیچے یا چولہے وغیرہ میں اتنی دور دفن کرتے ہیں کہ حرارت پہنچے مگر جلے نہ آتشی تعویذات کی بتیاں بھی بنائی جاتی ہیں ان کو چراغ میں جلایا جاتا ہے سعد اعمال میں اچھی چیزوں پر لکھتے ہیں مثلاً کاغذ، بکری کا شانہ، ہرن کی کھال، لوح چینی، کوری ٹھیکری، گھوڑے کا نعل وغیرہ چراغ میں خوشبو دار تیل ڈالتے ہیں یا گھی سے جلاتے ہیں۔

نحس اعمال میں کتے کی ہڈی، گدھے کی کھال، رنگ دار کاغذ، پُرانا زردی کپڑا (گھر سے نہیں لیتے ہیں باہر پڑا ہوا اٹھاتے ہیں) مینڈک کا چمڑا اور نمک وغیرہ لیتے ہیں۔

یہ نقش بھیم سینی کافور یا نیلے رنگ یا کالی سیاہی سے لکھتے ہیں یا آگ پاس رکھ لیتے ہیں اور لکھتے وقت منہ مشرق کی طرف کرتے ہیں ایک زانو بیٹھتے ہیں، قریب آگ کے پاس رکھ لیتے ہیں۔

# بادی تعویذات

کسی خوشبودار چیز پر پڑھ کر دم کر کے سونگھاتے ہیں یا پتوں، پھلوں، میٹھی چیزوں پر دم کر کے کھلاتے ہیں یا تعویذ لکھ کر درخت یا کسی اونچی جگہ لٹکاتے ہیں نحس اعمال میں کانٹے دار یا کڑوے پھل کے درخت پر لٹکاتے ہیں جیسے کیکر کا درخت یا نیم کا درخت۔ بعض تعویذ ہتھیلی پر لکھ کر بھی مطلوب کو دکھاتے ہیں یا آیات پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کر کے اپنے منہ پر ملتے ہیں اونچے مکان یا اونچی جگہ بیٹھ کر لکھتے ہیں منہ مغرب کی طرف کرتے ہیں۔

# خاکی تعویذات

یہ نقش لکھ کر زمین میں دباتے ہیں یا کسی بھاری پتھر کے نیچے دباتے ہیں یا مطلوب کی گزرگاہ یا سونے کی جگہ یا چوکھٹ یا چورا ہے یا قبرستان یا گھر میں دفن کرتے ہیں طالب اپنے بازوئے راست پر بھی باندھتا ہے یا مطلوب کی پاؤں کی مٹی لیکر اس پر بھی دم کرتے ہیں۔

یہ ایسی جگہ لکھتے ہیں جہاں کمرہ خالی ہو، ہوادار ہو، منہ جانب جنوب ہو، ایک زانو زمین پر بیٹھ کر لکھیں۔

## آبی تعویذات

کاغذ پر لکھ کر مطلوب کو پلاتے ہیں یا کسی چینی کی طشتری پر لکھ کر پلائے جاتے ہیں یا پانی کے پیالہ پر دم کر کے پلاتے ہیں یا نقوش پانی کے کنارے دفن کرتے ہیں یا پانی میں بہائے جاتے ہیں پانی کے کنارے دفن کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ مٹی کی چھوٹی سی کلیالے کر اس میں تعویذ رکھ کر اس کا منہ موم سے یا کسی اور طریقہ سے اچھی طرح بند کر دیتے ہیں تا کہ پانی اندر نہ جا سکے پھر اسے پانی کے اندر یا کنارے پر دفن کرتے ہیں تا کہ نمی پہنچتی رہے۔ پانی میں بہانے کا طریقہ یہ ہے کہ بانس کی نکلی لے کر اس کے اندر نقش رکھ کر منہ موم سے یا کسی طریقہ سے ڈاٹ لگا کر اچھی طرح بند کر دیتے ہیں اور پانی میں بہا دیتے ہیں نیز ایسے تعویذ کسی دریا یا کنوئیں یا ندی میں بھی ڈالتے ہیں۔

آبی تعویذات کسی حوض یا دریا کے کنارے لکھے جاتے ہیں یا پانی کا طشت پاس رکھ لیتے ہیں منہ شمال کی طرف کرتے ہیں۔

## ہدایات تعویذات

(۱) طہارت بدن اور وضو سے لکھے۔ لکھنے سے قبل اپنے بدن کو خوشبو لگائے اور تعویذ کا خاکہ تیار کرے۔ اور اسکی دیواریں قوله الحق وله الملك سے تیار کرے۔ پھر اوپر ۷۸۶ لکھے پھر چاروں موکل لکھے۔ پھر چاروں خادم لکھے اور لکھے یا حافظُ یاحفیظُ رقیبُ یا وکیلُ سات مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے تا کہ رجعت نہ ہو۔

(۲) لکھنے کے دوران کسی سے بات نہ کرے اور لکھنے کے وقت سایۂ عورت ناپاک اور نامحرم کا اوپر نہ پڑے۔

(۳) محبت کے تعویذات عروج ماہ قمری میں لکھے اوّل قلم ہاتھ میں لے پھر کاغذ داہنے ران پر رکھے کوئی شیریں چیز منہ میں رکھے بخور آگ میں ڈالے اور تعویذ مشک وزعفران سے پُر کرنا شروع کرے۔

(۴) اگر مرد عورت سے دوستی کرنا چاہتا ہے تو مرد کا نام عورت سے پہلے لکھے۔

(۵) تعویذ بیماری یا سحر کے لکھے تو خوشی وخرمی سے لکھے۔

(۶) اگر عداوت کے نقوش لکھے تو اول کاغذ بائیں ران پر رکھے پھر قلم ہاتھ میں لے۔ کوئی ترش یا تلخ چیز منہ میں ڈالے ۔تیل میں تھوڑا سا سرکہ ملا کر لکھے یا کالی یا نیلی سیاہی سے لکھے ،سینگ کا بخور جلائے اور زوال ماہ قمری لکھے ۔تعویذ جدائی یا عداوت کا عورت منکوحہ کے لیے نہ لکھے جب تک شرعاً ضرورت نہ ہو۔

(۷) اگر تعویذ زبان بندی، خواب بندی، تیغ بندی کے لکھے تو تھوڑا موم منہ میں رکھ لے زبان کو دانتوں سے دبائے جب تعویذ تمام ہو تو زبان کھول کر اَلْمَنَّةُ لِلّٰه یہ تعویذ شنگرف سے پُر کرے خواب بندی وتیغ بندی کے لیے منہ میں فلفل گرد رکھے اور تعویذ کالی سیاہی سے لکھے۔

(۸) فتح القدیر شرح ہدایہ میں لکھا ہے اگر کسی کے پاس تعویذ ہو اور اسکے اوپر غلاف ہو تو پاخانہ میں جانے کا مضائقہ نہیں اگر اس کو اتار کر

جائے تو بہتر ہے اس سے معلوم ہوا کہ اگر نگینہ یا لوح پر کوئی دعا یا آیت کندہ ہو اور اس پر موم یا کپڑا منڈھا ہوا ہو تو اس کا حکم بھی یہی ہے۔ البتہ غسل کرنے لگے اور اس بات کا احتمال ہو کہ بھیگ جانے سے نقش خراب ہو جائے گا تو اسکو اُتار لے تاکہ پانی نہ چلا جائے۔

(۹) اکثر کتب معتبرہ سے ثابت ہے کہ جس تعویذ یا عمل میں خدا کا نام نہ ہو اس کا لکھنا پڑھنا جائز نہیں جس کے معنی سمجھ میں نہ آتے ہوں یا اگر کوئی رقیہ حدیث سے ثابت ہو اور معنی سمجھ میں نہ آئیں تو پڑھنے میں مضائقہ نہیں اسی طرح ہر وہ عزیمت جائز ہے جو کسی امر کے فائدہ کے لیے ہو اور اس میں دیوی دیوتاؤں کے نام نہ ہوں۔

(۱۰) عملی سفلی مسلمانوں کو پڑھنا باعثِ زوالِ ایمان ہے اسی طرح جادو سحر کر کے اپنے ایمان کو ضائع نہ کریں، جب کہ آیاتِ قرآنی اور اسماء باری تعالیٰ اور ارشاداتِ مشائخ موجود ہیں۔ تو اور کسی کے سہارا لینے کی کیا ضرورت ہے؟

(۱۱) عمل پڑھنے اور تعویز لکھنے کے لیے لینا جائز ہے۔ البتہ جس شخص کی نیت میں فریب ہو اس کے لیے ناجائز ہے ایک مشہور حدیث ہے کہ صحابہ کی ایک جماعت نے سانپ کا عمل دم کرنے کے عوض سو بکریاں لی تھیں اور حضور ﷺ سے آکر واقعہ بیان کیا تو حضور ﷺ نے ان سے خمس لیا۔

(۱۲) اگر لکھتے وقت کوئی پاس بیٹھے تو ہرج نہیں لیکن اسے تاکید کر دیں کہ نہ بولے نہ بلائے لیکن عورت کو پاس نہ بیٹھنے دے۔

(۱۳) جو کوئی شخص نقش کو پاس رکھے اسکے لیے لازم ہے کہ حسبِ توفیق خیرات کر کے نقش استعمال میں لائے بشرطیکہ اس نے عامل کو ہدیہ ادا نہ کیا ہو۔

# شرفِ کواکب کی لوحیں

**مثلث:** یہ قمر سے متعلق ہے۔ ۳×۳=۹ خانے ہوتے ہیں۔ایک ضلع کی میزان ۱۵۔کل خانوں کی ۴۵ ہوتی ہے۔شرف قمر میں چاندی کی لوح پر بناتے ہیں گھریلو معاملات کی بہتری زرعی مفاد کے لیے کندہ کرتے ہیں متعلقہ دن پیر اور ساعت قمر ہے۔

**مربع:** یہ عطارد سے متعلق ہے۔ ۴×۴=۱۶ ہوتے ہیں ایک ضلع کی میزان ۳۴ کل خانوں اعداد ۱۳۶ ہوتے ہیں۔ پلاٹینم یا ایلومونیم اس کی دھات ہے علمی قوتوں کے حصول اور سفری سہولتوں کے لیے تیار کرتے ہیں۔لہٰذا ٹرانسپورٹ کے سلسلہ کے لوگوں اور سفری ایجنٹوں کے لیے بہتر ہوتا ہے متعلقہ دن بدھ ہے ساعت عطارد ہے۔

**مخمس:** یہ زہرہ سے متعلق ہے ۵×۵=۲۵ خانے ہوتے ہیں ایک ضلع کے اعداد ۶۵ کل اعداد ۳۲۵ ہوتے ہیں۔اسکی دھات تانبا ہے۔یہ مہر و محبت کے حصول، شادی، شراکت، سوشل اور پبلک امور اور مالی معاملات کے لیے کام دیتا ہے اسے جمعہ کے دن زہرہ کی ساعت میں تانبے پر کندہ کرتے ہیں۔

**مسدس:** یہ شمس سے متعلق ہے۔ ۶×۶=۳۶ خانے ہوتے ہیں۔ایک ضلع کے خانوں کی تعداد ۱۱۱ کل خانوں کی تعداد ۶۶۶ ہوتی ہے اس کے لیے سونے کی لوح بناتے ہیں۔یا سنہرے کاغذ پر لکھتے ہیں۔اعلیٰ صحت مندی، لیڈرشپ کے حصول، عزّت و وقار کے لیے تیار کرتے ہیں۔ اسے اتوار کے دن ساعت شمس میں تیار کرتے ہیں۔

**مسبع:** مریخ سے متعلق ہے۔ ۷×۷=۴۹ خانے ہوتے ہیں ایک ضلع کے خانوں کی تعداد ۱۷۵۔کل اعداد ۱۲۲۵ ہوتے ہیں اسکی دھات لوہا ہے اسے ہمت دلیری اور بدنی وقت کے لیے لیا کرتے ہیں۔میڈیسن اور سرجری کے کام کرنے والوں کے لیے خوش بختی لاتا ہے اسے منگل کے دن ساعت مریخ میں تیار کرنا چاہئے۔

**مثمن:** یہ مشتری سے متعلق ہے۔ ۸×۸=۶۴ خانے ہوتے ہیں۔ایک ضلع کے خانوں کی تعداد ۲۶۰ ہوتی ہے۔کل اعداد ۲۰۸۰ ہوتے ہیں ان کی دھات ٹن ہے اسے حصولِ خوش قسمتی اور فراوانی کے لیے تیار کرتے ہیں۔تحفظ کا کام بھی دیتا ہے۔کمرشل کام کرنے والوں۔قانونی معاملات، مذہبی امور اور غیر ملک کے سفر کرنے والوں کے لیے تیار کرتے ہیں۔اسے جمعرات کے دن ساعت مشتری میں تیار کرنا چاہیے۔

**متسع:** یہ زحل سے متعلق ہے۔ ۹×۹=۸۱ خانے ہوتے ہیں ایک ضلع کی تعداد ۳۶۹ ہوتی ہے۔کل خانوں کی اعداد ۳۳۲۱ ہوتے ہیں۔اسکی دھات سکّہ ہے۔ یہ ان لوگوں کو فائدہ دیتا ہے جن کے ذمہ اہم اور طویل کام ہوں، ذمہ داریاں ہوں، خواہ وہ سیاسی ہوں یا اشترا کی مصروفیات کی، یا اعلیٰ کاروباری سلسلہ کی، اسکو ہفتہ کے دن ساعت زحل میں تیار کرتے ہیں۔

شرافاتِ کواکب میں موافق اسماءِ الٰہی اور آیاتِ کی لوحیں بھی پُر کرتے ہیں لیکن ان کے متعلقہ نقش میں ہی اعداد بھرتے ہیں۔

# نقوش کا حساب

| نقش | خانے | عدد طبعی | عدد طرحی | عدد تقسیم | کسر کو کن خانوں میں ڈالیں | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ |
| مثلث | ۳×۳ | ۱۵ | ۱۲ | ۳ | ۷ | ۴ | | | | | | | | | |
| مربع | ۴×۴ | ۳۴ | ۳۰ | ۴ | ۱۳ | ۹ | ۵ | | | | | | | | |
| مخمس | ۵×۵ | ۶۵ | ۶۰ | ۵ | ۲۱ | ۱۶ | ۱۱ | ۶ | | | | | | | |
| مسدس | ۶×۶ | ۱۱۱ | ۱۰۵ | ۶ | ۳۱ | ۲۵ | ۱۹ | ۱۳ | ۷ | | | | | | |
| مسبع | ۷×۷ | ۱۷۵ | ۱۶۸ | ۷ | ۴۳ | ۳۶ | ۲۹ | ۲۲ | ۱۵ | ۸ | | | | | |
| مثمن | ۸×۸ | ۲۶۰ | ۲۵۲ | ۸ | ۵۷ | ۴۹ | ۴۱ | ۳۳ | ۲۵ | ۱۷ | ۹ | | | | |
| متسع | ۹×۹ | ۳۶۹ | ۳۶۰ | ۹ | ۷۳ | ۶۴ | ۵۵ | ۴۶ | ۳۷ | ۲۸ | ۱۹ | ۱۰ | | | |
| معشر | ۱۰×۱۰ | ۵۰۵ | ۴۹۵ | ۱۰ | ۹۱ | ۸۱ | ۷۱ | ۶۱ | ۵۱ | ۴۱ | ۳۱ | ۲۱ | ۱۱ | | |
| احد عشر | ۱۱×۱۱ | ۶۷۱ | ۶۶۰ | ۱۱ | ۱۱۱ | ۱۰۰ | ۸۹ | ۷۸ | ۶۷ | ۵۹ | ۴۵ | ۳۴ | ۲۳ | ۱۳ | |
| اثنا عشر | ۱۲×۱۲ | ۸۷۰ | ۸۵۸ | ۱۲ | ۱۳۳ | ۱۲۱ | ۱۰۹ | ۹۷ | ۸۵ | ۷۳ | ۶۱ | ۴۹ | ۳۷ | ۲۵ | ۱۳ |

# طرحی موکل بنانا

اگر نقش یا عملیات میں اسمائے موکلات نہ ہوں تو موکلین اعمال اجابت نہیں کرتے اس لیے یہ طریقہ لکھا جاتا ہے۔
اعداد کے مراتب کے مطابق حروف بنائے جائیں تو اس عمل کو استطاق حرفی کہتے ہیں۔

مثلاً: ۲۲۲ کے حروف ب۔ک۔ر۔ہوں گے۔

| | | |
|---|---|---|
| ب | = | ۲ |
| ک | = | ۲۰ |
| ر | = | ۲۰۰ |
| میزان | = | ۲۲۲ |

چونکہ ابجد میں ایک ہزار سے زیادہ مراتب نہیں ہیں اس لیے اس کے دو قاعدے ہیں۔
اول یہ کہ جتنے ہزار ہوں اتنے غ لکھ لیں، دوسرا یہ کہ ہزار کے عدد کو پھر اکائی دہائی جان کر مراتب سے عدد نکال کر ایک غ لگا دیں۔

مثلاً:

۲۲۲۲ کے حروف۔ ب ک ر۔غ۔غ ( بقاعدہ اول)

۲۲۲۲ کے حروف۔ ب ک ر۔'بغ' ( بقاعدہ دوم) چونکہ دو ہزار ہیں اس لیے 'بغ' لفظ بنا۔نو ہزار ہو تو 'طغ' بنے گا۔

جو بھی حرف بنے اسکے آگے کلمہ ایل لگا دینے سے موکل علوی بن جاتا ہے۔

(۱) جس اسم کا موکل نکالنا منظور ہو تو اس اسم کے اعداد میں سے اکتالیس عدد کہ لفظ ایل کے ہیں۔کم کر کے اعداد کا استطاق حرفی کریں۔اور کلمہ ئیل یا ایل آخر میں لگا دیں اسی کے موکل کا اسم پیدا ہوگا۔مثلاً اسم قھـــار کے عدد ۳۰۶ سے ۴۱ عدد کم کئے۔باقی ۲۶۵ رہے حروف۔ہ س ر۔ہوئے۔اب اس کے دو موکل نکلیں گے ایک منسوب ایک مقلوب۔منسوب موکل۔ہ س ر۔کا ہوگا ھسرائیل اور مقلوب موکل حروف کو الٹا کر کے یعنی۔ر س ہ۔سے بنے گا جو رسھئیل ہو۔منسوب موکل اعمالِ خیر اور مقلوب موکل اعمالِ شر میں بناتے ہیں۔

یوں تو ہر اسم کے ایک ہزار خادم موکلات ہوتے ہیں لہٰذا موکل بنانے کے ایک ہزار طریقے بھی ہیں جبکہ کام ہر موکل کرتا ہے تو کیوں نہ ایسا موکل نکالا جائے جو آسان بھی ہو اور کام بھی خوب کرے۔لہٰذا ہم نے طرحی موکل بنانے کا طریقہ تحریر کیا ہے۔جبکہ کتابِ ھٰذا میں حرفی موکل بھی تحریر کئے گئے ہیں۔

﴿ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ﴾

# موکلات حروفِ تہجی

| ا | اسرائیل | ھ | دوریائیل | ط | اسمائیل | م | وریائیل | ف | سرحماکیل | ش | ھمرائیل | ذ | اھرائیل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ب | جرائیل | و | رفتمائیل | ی | سراکیتائیل | ن | حولائیل | ص | اھجمائیل | ت | عزرائیل | ض | عطکائیل |
| ج | کلکائیل | ز | شرفائیل | ک | حروزائیل | س | ھموئیل | ق | عطرائیل | ث | میکائیل | ظ | تورائیل |
| د | دردائیل | ح | تنکفیل | ل | طاطائیل | ع | لومائیل | ر | امواکیل | خ | مھکائیل | غ | لوخائیل |

# موکلات بروج

| حمل۔سرطائیل | ثور۔حرزائیل | جوزا۔اسرائیل | سرطان۔قیفائیل | سنبلہ۔ساکائیل | اسد۔شراطائیل |
|---|---|---|---|---|---|
| میزان۔فہمالائیل | عقرب۔صدصائیل | قوس۔صلمنائیل | جدّی۔حماکائیل | دلو۔سخازائیل | حوت۔طاطائیل |

# موکلات سیارگان

| شمس۔کلنبائیل | قمر۔تغورائیل | مریخ۔صعائیل | عطارد۔ہرائیل |
|---|---|---|---|
| مشتری۔ارمسائیل | زہرہ۔شموصائیل | زحل۔اروقائیل | |

# چاروں سمتوں کے موکل

| مشرق۔دنیائیل | مغرب۔دردیائیل | جنوب۔صرفیائیل | شمال۔ایسنائیل |
|---|---|---|---|

قبلہ ۔ اینائیل

# حرفی موکل بنانا

عملیات میں حرحی موکلات کا استعمال میرا معمول ہے اور میں نے موکلاتِ حرفی کو انتہائی مستعد پایا ہے۔ طریقہ اسکے بنانے کا بلکل سیدھا اور آسان ہے۔ مثلاً اسم باسط کا موکل حرفی بنائیں۔

اسم باسط کے عدد لیں۔ ۷۲۔ (ابجد قمری میں ۲ کی قیمت ہوئی ب اور ۷۰ کی قیمت ہوئی ع) موکل وجود میں آیا۔ بعائیل۔

یعنی ب/۲، ع/۷۰ کے ساتھ ائیل کا اضافہ کردیا اور موکل حرفی تیار ہوگیا۔

# موکل ملفوظی بنانا

اسمِ باسط کو ملفوظی کرلیں۔ مثلاً با=۳، (ابجد ملفوظی میں با کی قیمت ۳ الف کی قیمت ۱۱۱ سین کی ۱۲۰ اور طا

الف=۱۱۱، کی قیمت ۱۰ ہے ان حروف کی قیمتوں کو جمع کرنے سے عدد حاصل

سین=۱۶۰، ہوا ۲۴۴ اب اس عدد سے جو موکل وجود میں آئیگا وہ موکل ملفوظی ہوگا)

طا=۱۰ اسمِ باسط کے عددِ ملفوظی ہوئے ۲۴۴ اور موکل وجود میں آیا مرائیل۔

یعنی د/۴، م/۴۰، ر/۲۰۰ کے ساتھ ائیل کا اضافہ کردینے سے موکل ملفوظی تیار ہوگیا جو کہ معلق اسم کا جزوی موکل ہے۔

﴿ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ﴾

# اوقاتِ عملیات

قوانینِ نجوم کے مطابق عملیات کے کاموں کے لئے سال کو تقسیم کیا گیا پھر مہینوں کو تقسیم کیا گیا پھر ہفتوں کو تقسیم کیا گیا پھر دنوں کو تقسیم کیا گیا پھر گھنٹوں کو تقسیم کر کے طلوع آفتاب سے غروب آفتاب تک بارہ ساعتیں اور غروب آفتاب سے طلوع آفتاب تک بارہ ساعتیں ترتیب دی گئیں ہیں۔ قوانینِ نجوم کے مطابق قمر کی اٹھائیس منازل ترتیب دی گئیں ہیں۔ قوانینِ نجوم کے مطابق بروج کا طالع وقت دریافت کرنے کی ترکیب دی گئی ہے۔

یعنی عامل حضرات جب بھی عملیات سے متعلق کوئی بھی کام کرنا چاہیں تو ان تینوں قوانینِ نجوم کو فالو کرنا نہایت ضروری ہوگا۔

نوٹ: کام کے مطابق ساعت، طالع بُرج، قمر کی منزل ہونا لازمی ہے ان تینوں قوانینِ نجوم کو مدِنظر رکھ کر کام کیا جائے ورنہ کامیابی نہیں ہوگی۔

نوٹ: نحس ایام، قمر درعقرب، نحس نظرات، مقابلہ تربیع نحس قرآنات، نحس ساعات میں اعمال خیر (سعد اعمال) سے گریز کریں۔

عامل ہر سال کی جنتری خرید کر اپنے پاس رکھے یہ لازمی ہے کیونکہ جنتری کے ذریعے آپ طلوع و غروب آفتاب، منازل قمر، تثلیث وتسدیس، کواکب، قمر درعقرب، سعد ونحس ایام، قرانات، نظریات، گرہن، قمری تاریخیں وقتِ نجوم طالع وغیرہ وغیرہ کے بارے میں معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔

# تقسیم سال

## سال کے کس حصّہ میں کون سا عمل کیا جا سکتا ہے

سب سے اول سال بھر کی تقسیم کو سمجھیں کہ کون کون سے بروج کس کس قسم کے ہیں اور ان کی تاثیر کس قسم کے مقاصد میں مدد دے سکتی ہے بروج کی تین ماہیتیں ہیں اس سے یہ معلوم ہوگا کہ آپ کا کام سال کے کس حصہ میں کیا جا سکتا ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| (الف) | منقلب بروج، | حمل، سرطان، میزان، جدی |
| (ب) | ثابت بروج، | ثور، اسد، عقرب، دلو |
| (ج) | ذوجسدین بروج | جوزا، سنبلہ، قوس، حوت |

(الف) بروج منقلب کا مطلب ہے وہ بروج جن میں شمس کو انقلاب آتا ہے۔ دن رات اور موسموں میں تبدیلی آتی ہے ان مہینوں میں مقہوری اعداء، بغض ونفاق، بلا کی دشمنی سرگردانی اور جملہ انقلابی کاموں کو کیا جاتا ہے مثلاً: تبدیلی کرنا۔

| | | |
|---|---|---|
| حمل کا زمانہ | ۔ | مارچ ۲۲ تا اپریل ۲۰ |
| سرطان کا زمانہ | ۔ | جون ۲۲ تا جولائی ۲۳ |
| میزان کا زمانہ | ۔ | ستمبر ۲۴ تا اکتوبر ۲۳ |
| جدی کا زمانہ | ۔ | دسمبر ۲۳ تا جنوری ۲۰ |

(ب) **بروج ثابت:** یہ بروج قیام کے کہلاتے ہیں۔ ان میں سورج کی رفتار کو قیام اور یکسانیت آجاتی ہے۔ لہٰذا اگر عمل ثباتِ دولت، افزونی جاہ وعزت ومرتبہ۔ کشائش رزق کے ہوں تو ماہ ہائے ثابت میں کئے جاتے ہیں اور بھی وہ تمام کام جن میں ثبات درکار کریں۔ مثلاً جائیداد کی بقاً، گریختہ کو باندھنا کہ وہ بھاگ نہ جائے۔ جائیداد کو تلف ہونے سے بچانا کسی کی ملازمت کا خطرہ ہو تو اسے استحکام دینا، روپیہ پیسہ ہاتھ میں نہ ٹھہرنا یا زوجین کی الفت قائم نہ رہتی ہو، غرضیکہ وہ تمام کام جن میں استحکام وثبات کی ضرورت ہو، کریں۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ثور کا زمانہ ۔ | اپریل | ۲۱ تا | مئی | ۲۱ |
| اسد کا زمانہ ۔ | جولائی | ۲۴ تا | اگست | ۲۳ |
| عقرب کا زمانہ ۔ | جنوری | ۲۱ تا | مارچ | ۲۱ |
| دلو کا زمانہ ۔ | جنوری | ۲۱ تا | مارچ | ۲۱ |

(ج) بروج ذوجسدین کو مستطیع بھی کہتے ہیں ان میں آفتاب کا اعتدال ہوتا ہے یعنی نہ سعد نہ نحس ان میں اعمال حب وتسخیر، ترقی اور کامیابی کے لیے کئے جاتے ہیں۔ ان میں سے تین برج جوزا، قوس وحوت جوڑا جوڑا ہیں جوزا میں دو بچے، قوس میں آدمی وگھوڑے کی شکل اور حوت میں دو مچھلیاں ہیں لہٰذا ان بروج میں دو شخصوں کو آپس میں ملا دینے کی تاثیر ہوتی ہے شادی وتسخیر کے عمل اسی ماہ کرنے چاہئیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جوزا کا زمانہ | ۔ | مئی | ۲۲ تا جون ۲۱ |
| سنبلہ کا زمانہ | ۔ | اگست | ۲۴ تا ستمبر ۲۳ |
| قوس کا زمانہ | ۔ | نومبر | ۲۳ تا دسمبر ۲۲ |
| حوت کا زمانہ | ۔ | فروری | ۲۰ تا مارچ ۲۱ |

یہ عین ممکن ہے کہ کسی شخص کو ان مہینوں میں ایسے کام کرنے پڑیں جو اس کام کے متعلق نہیں ہیں۔ مثلاً منقلب مہینوں میں ثابت کا کام کرنا ہے اور ثبات کے مہینے کا انتظار کرتے ہوئے دیر ہونے کا اندیشہ ہے تو اسکا طریقہ یہ ہے کہ جب بھی کام کرنا ہو طالع وقت کو لیں جو ثابت ہو اور قمر بروج ثابت میں ہو تو انشاء اللہ کام ہو جائے گا۔

# تقسیم ماہ

## مہینے کے کس حصہ میں کون سا عمل کیا جا سکتا ہے

اس امر کے لیے مہینے کے تین حصے کئے گئے ہیں۔ جو مخصوص کاموں سے وابستہ ہیں یہ دس دس دنوں کے ہوں گے اور ماہ قمری شمار ہوگا۔

**اوّل عشرہ:** میں افزونی جاہ ومرتبہ وحُسن وترقی اور حصول کے عملیات کرنے چاہئیں۔

**دوسرا عشرہ:** میں ائتلاف وصل، جذب قلوب، قضائے حاجات وغیرہ کے عمل کرنے چاہئیں۔ خصوصاً تیرھویں وچودھویں کو۔

**تیسرا عشرہ:** میں ذلتِ عدو، خرابی زراعت، باغ ومویشی، قطع اولاد، ہلاکی دشمن وغیرہ کے عمل کرنے چاہئیں خصوصاً آخری تین راتیں بہت مؤثر ہوتی ہیں، اٹھائیسویں، انیسویں اور تیسویں رات۔

بعض علماء نے ایک ماہ کے چار حصے کئے ہیں۔ پہلا ہفتہ دوستی کا، دوسرا خواب بندی کا، تیسرا زبان بندی کا اور چوتھا دشمنی کے کاموں کے لئے گنتے ہیں۔

# تقسیم ہفتہ

کس دن کون سا عمل کیا جاسکتا ہے؟

ہر دن ایک مخصوص اثر کا حامل ہوتا ہے اور اسی اثر کا اس دن کام کرنا کامیابی دیتا ہے۔

| | |
|---|---|
| پیر: | وسعت رزق، تسخیر، شفائے امراض۔ |
| منگل: | نفاق وعداوت۔ |
| بدھ: | ترقی مرتبہ، تسخیر حکام، زبان بندی۔ |
| جمعرات: | ترقی ودولت۔ |
| جمعہ: | محبت |
| ہفتہ: | ہلاکی سرگردانی اعداء، زبان بندی۔ |
| اتوار: | ترقی تسخیر امراء وحکام معززلوگ۔ |

﴿ بسم اللہ الرحمن الرحیم ﴾

طلوع آفتاب سے غروب آفتاب تک غروب آفتاب سے طلوع آفتاب تک دن اور رات کے 24 گھنٹوں (ساعتوں) کو عملیات کے کاموں کیلئے تقسیم کر دیا گیا ہے لہٰذا عاملین حضرات اس جدول کے مطابق عمل کریں۔

| ساعت | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| | محبت | منحوس | سفر | منحوس | عداوت | کام پورا | منحوس | جادو جلال | محبت | نیک مقصد | طلسم | نقصان | محبت | سفر | نکاح | بیمار کرنا | حاجت | طلسم | زبان بندی | صلح و محبت | جدائی | محبت | عداوت | محبت |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| | محبت | سفر | نکاح | بیمار کرنا | حاجت | طلسم | زبان بندی | صلح محبت | جدائی | محبت | عداوت | محبت | بغض | منحوس | نکاح | برکت | منحوس | بیمار کاز | محبت | عداوت | محبت | منحوس | سفر | بغض |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| | بغض | منحوس | نکاح | برکت | منحوس | بیمار | محبت | عداوت | محبت | منحوس | سفر | بغض | قبول محبت | نحس | اجراخون | اعمال خیر | عداوت | سفر | محبت | علاج | عداوت | حکام سے مدد | قبول | عداوت |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| | قبولیت | نحس | اجراخون | مال خیر | عداوت | سفر | محبت | علاج | عداوت | وزراء سے مدد | قبول | عداوت | قبول محبت | بیمار کرنا | محبت | محبت | عقد | سفر | عداوت | محبت | وزراء سے مدد | حاجت | محبت | نحس |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| | قبول محبت | بیمار کرنا | محبت | محبت | عقد | سفر | عداوت | محبت | وزراء سے مدد | حاجت | محبت | نحس | نکاح | طلسم | نحس | دفینہ | محبت | حاجت | جادو جلال | محبت | ہرکام | جدائی | نحس | محبت |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| | نکاح | طلسم | نحس | کنواں نکالنا | محبت | حاجت | جادو جلال | محبت | ہرکام کیلئے | جدائی | نحس | محبت | محبت | صلح | بغض | جاہ | محبت | شکار | کچھ نہ کرے | ہلاک دشمن | محبت | عمارت | صلح | قبول |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| | محبت | صلح | بغض | جادو جلال | محبت | شکار | کچھ نہ کرے | ہلاک دشمن | محبت | عداوت | صلح | قبول | محبت | منحوس | سفر | منحوس | عداوت | کام پورا ہو | منحوس | جاہ | محبت | ہرکام | طلسم | نقصان |

﴿ بسم اللہ الرحمن الرحیم ﴾

# طالع وقت نکالنے کا کلیہ بطریقِ نجوم ہندو نجوم یونان

| | سورج کا بُروج میں قیام | بروج | دقیقہ بطریق نجوم ہند | دقیقہ وثانیہ بطریق نجوم یونان |
|---|---|---|---|---|
| مریخ | 21 مارچ سے 20 اپریل | حمل نمبر 1 | 3 | 3 دقیقہ 45 ثانیہ |
| زہرہ | 21 اپریل سے 21 مئی | ثور نمبر 2 | 4 | 4 دقیقہ 15 ثانیہ |
| عطارد | 22 مئی سے 21 جون | جوزا نمبر 3 | 5 | 5 دقیقہ 7 ثانیہ |
| قمر | 22 جون سے 23 جولائی | سرطان نمبر 4 | 6 | 5 دقیقہ 35 ثانیہ |
| شمس | 24 جولائی سے 23 اگست | اسد نمبر 5 | 6 | 5 دقیقہ 48 ثانیہ |
| عطارد | 24 اگست سے 23 ستمبر | سنبلہ نمبر 6 | 6 | 5 دقیقہ 37 ثانیہ |
| زہرہ | 24 ستمبر سے 23 اکتوبر | میزان نمبر 7 | 6 | 5 دقیقہ 37 ثانیہ |
| مریخ | 24 اکتوبر سے 22 نومبر | عقرب نمبر 8 | 6 | 5 دقیقہ 48 ثانیہ |
| مشتری | 23 نومبر سے 22 دسمبر | قوس نمبر 9 | 6 | 5 دقیقہ 35 ثانیہ |
| زحل | 23 دسمبر سے 20 جنوری | جدی نمبر 10 | 5 | 5 دقیقہ 7 ثانیہ |
| زحل | 21 جنوری سے 19 فروری | دلو نمبر 11 | 4 | 4 دقیقہ 15 ثانیہ |
| مشتری | 20 فروری سے 20 مارچ | حوت نمبر 12 | 3 | 3 دقیقہ 45 ثانیہ |

جب طالع وقت معلوم کرنا ہوتو یہ معلوم کریں سورج کس برج میں ہے اب طلوع آفتاب سے جس قدر گھنٹے، منٹ، وقت مطلوب تک نکلیں۔ ان کو لکھیں گھنٹوں کو اڑھائی سے ضرب دیں گے تو دقیقہ ہوں گے اور منٹوں کو اڑھائی سے ضرب دیں گے تو ثانیہ ہوں گے اب جس برج میں سورج ہے وہاں سے اسے تقسیم کرنا شروع کریں جس برج میں تنہا ہوں گے وہ طالع ہے مثلاً ۲۱ جون سے ۲۲ جولائی تک سورج سرطان میں رہتا ہے اس ایک ماہ میں کوئی شخص دن کے دو بجے معلوم کرنا چاہتا ہے کہ کون سا طالع ہوگا۔ فرض کریں کہ روز مطلوب سورج کا طلوع ۶ بجے ہے تو وقت مطلوب تک ۸ گھنٹے ہو گئے ۸ کو اڑھائی سے ضرب دیا تو ۲۰ ہو گئے ۲۰ دقیقوں کو سرطان سے تقسیم کیا۔ سرطان ۶۔ اسد۔ ۶ سنبلہ ۶ کل ۱۸ ہوئے باقی ۲ رہے یہ میزان کو جائیں گے۔ پس طالع میزان ہوا۔ کیونکہ میزان کا کل وقت بھی ۶ دقیقہ ہے۔

# درجات کا پیمانہ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ٦٠ | رابع | کا | ایک | ثانیہ |
| ٦٠ | ثانیہ | کا | ایک | ثانیہ |
| ٦٠ | ثانیہ | کا | ایک | دقیقہ |
| ٦٠ | دقیقہ | کا | ایک | درجہ |
| ٦٠ | درجہ | کا | ایک | برج |

# وقت کا پیمانہ

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ٦٠ | سیکنڈ | کاایک | منٹ | ٢٤ | منٹ | کی ایک | گھڑی |
| ٦٠ | منٹ | کاایک | گھنٹہ | ٢ | گھڑی | کاایک | گھنٹہ |
| ٢٤ | گھنٹہ | کاایک | دن،رات | ٦٠ | گھڑی | کاایک | دن،رات |

# پیمانۂ طالع وقت



# جدول تاثرات منازلِ قمر

| نمبر | منازل | حروف | تاثیرات | بخور |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | شرطین | ا | لوگوں کے دلوں میں حصہ پیدا ہوتا ہے اس وقت عمل عداوت کرنا چاہیے محبت وتسخیر نہ کرنا چاہیے۔ | فلفل۔ شیونیز |
| ۲ | بطین | ب | غصہ دلوں سے دور رہتا ہے۔ عامل عمل محبت اور طلسمات لکھے۔ تعویز شفائے امراض لکھے۔ کیمیا بنائے۔ | عود۔ زعفران۔ مصطگی |
| ۳ | ثریا | ج | عمل محبت کرنا چاہیے وشفائے امراض۔ | بزمہ کتاں۔ شیونیز |
| ۴ | دبران | د | بغض وعناد دلوں میں پیدا ہوتا ہے۔ عمل محبت نہ کرنا چاہیے۔ جو کام ہو اس کا انجام بخیر نہ ہو۔ | لوبان تر۔ انار شیریں کے چھلکے |
| ۵ | ہقعہ | ہ | سعد ونحس ہے۔ کوئی عمل نہ پڑھے۔ نہ تعویذ لکھے۔ | عود۔ لوبان۔ مصطگی |
| ۶ | ہقعہ | و | سعد ہے۔ تعویذ محبت۔ ترقی دولت لکھے۔ | تخم درمنہ ترکی وقطرب |
| ۷ | ذراعہ | ز | سعد ہے۔ عمل محبت وطلسمات۔ | السی |
| ۸ | نثرہ | ح | نحس ہے عمل عداوت وبلائی۔ | کٹ۔ انار کے چھلکے |
| ۹ | طرفہ | ط | نحس ہے۔ عمل محبت نہ کرے۔ اور کوئی کام نہ کرے۔ | عود۔ زعفران |
| ۱۰ | جبہ | ی | سعد ہے۔ عمل محبت وترقی۔ رزق | حب آلاس۔ زعفران |
| ۱۱ | زبرہ | ک | سعد اکبر۔ عمل طلسمات وملاقات امراء۔ سفر۔ حب کے عمل کرے۔ | میٹھے انار کے چھلکے |
| ۱۲ | حرفہ | ل | نحس اکبر۔ عمل عداوت کرے۔ عمل محبت ہرگز نہ کرے۔ | زعفران |
| ۱۳ | عوا | م | نحس ہے۔ عمل محبت نہ کرے۔ عداوت کا کرے۔ | لوبان تر۔ سپند |
| ۱۴ | سماک | ن | نحس ہے۔ عمل عداوت کرے۔ | لوبان تر۔ سپند |
| ۱۵ | غفرا | س | عمل تسخیر۔ ترقی رزق طلسمات۔ | لوبان تر |
| ۱۶ | زبانہ | ع | سعد ہے۔ عمل تسخیر کرے۔ | درمنہ |
| ۱۷ | اکلیل | ف | سعد ونحس ہے۔ عمل بغض کرے۔ عمل تسخیر نہ کرے۔ | فلفل۔ زعفران |
| ۱۸ | قلب | ص | سعد ہے۔ عمل تسخیر وترقی مناسب۔ | بڑی کی پلستی انار کے چھلکے مصطگی |
| ۱۹ | شقلہ | ق | سعد ہے۔ عمل تسخیر وترقی مناسب۔ | لوبان تر |
| ۲۰ | نعائم | ر | سعد ہے۔ عمل محبت وطلسمات۔ | سنبل۔ عود |
| ۲۱ | بلدہ | ش | نحس اکبر۔ کوئی جدید کام نہ کرے۔ عمل بغض وعداوت کرے۔ | کسم |
| ۲۲ | ذابح | ت | نحس ہے حکام کے پاس نہ جائے۔ عمل محبت نہ کرے۔ عداوت وجدائی۔ عداوت کے عمل کرے۔ | بابونہ |
| ۲۳ | سعد بلعہ | ث | نحس ہے۔ عمل عداوت کرے۔ زیادہ شر وفتنہ اٹھے۔ | عود ومصطگی |
| ۲۴ | سعد السعود | خ | سعد ہے۔ عمل محبت ومودت وطلسمات کرے۔ | لوبان تر |
| ۲۵ | سعد الاخبیہ | ذ | اس میں عمل عداوت کرے۔ عمل محبت نہ کرے۔ فتنہ وفساد | انزروت۔ فلفل |
| ۲۶ | فرح مقدم | ض | زیادہ ہو۔ طلسمات۔ کیمیا وسیمیا کرے۔ عمل تسخیر کرے۔ کیمیا بنائے۔ طلسمات کرے۔ | لوبان تر۔ زعفران۔ شیونیز |
| ۲۷ | فرح موخر | ظ | نحس ہے۔ عداوت کا عمل کرے۔ عمل تسخیر کرے۔ تو برعکس ہو۔ | فلفل ودارچینی |
| ۲۸ | رشا | غ | عمل محبت کرے۔ طلسم لکھے۔ | شیونیز |

# منازل قمر کا دخول وخروج درجے، دقیقے، ثانیئے

کل منازلِ قمری ۲۸ ہوتی ہیں۔ لیکن عملاً ۲۷ کارآمد ہیں۔

(۱) **شرطین:۔** یہ منزل قمری برج حمل میں ایک درجہ پر آغاز کرتی ہے اور اسی برج کے ۱۲ درجہ ۱۱ دقیقہ اور ۳۵ ثانیہ پر اسکا اختتام ہوتا ہے۔

(۲) **بطین:۔** شرطین کے خاتمہ پر بطین کا آغاز ۱۲ درجہ ۱۱ دقیقہ اور ۳۵ ثانیہ پر برج حمل ہی میں ہوتا ہے۔ اسکی حد برج حمل میں ۲۵ درجہ ۴۲ دقیقہ اور ۵۲ ثانیہ تک ہے۔ اسکے بعد تیسری منزل ثریا شروع ہو جاتی ہے۔

(۳) **ثریا:۔** ثریا بھی برج حمل ہی میں ۲۵ درجہ ۴۲ دقیقہ اور ۵۲ ثانیہ پر شروع ہوتی ہے۔ لیکن اسکا خاتمہ برجِ ثور کے ۸ درجہ ۳۴ دقیقہ اور ۱۷ ثانیہ پر ہوتا ہے۔

(۴) **دبران:۔** یہ چوتھی منزلِ قمری ہے جو برج ثور میں ۸ درجہ ۳۴ دقیقہ اور ۱۷ ثانیہ سے آغاز کر کے برج ثور ہی میں ۲۱ درجہ ۲۵ دقیقہ اور ۲۴ ثانیہ پر اختتام کو پہنچتی ہے۔

(۵) **ھقعہ:۔** ہقعہ پانچویں منزل ہے جو دبران کے خاتمہ پر برجِ ثور میں ۲۱ درجہ ۲۵ دقیقہ اور ۴۲ ثانیہ سے شروع ہوتی ہے۔ لیکن ختم برجِ جوزا کے ۴ درجہ ۱۷ دقیقہ اور ۸ ثانیہ پر ہوتی ہے۔

(۶) **ھنعہ:۔** چھٹی منزلِ قمری ھنعہ ہے۔ جو ہقعہ کے ختم ہوتے ہی برجِ جوزا میں ۴ درجہ ۱۷ دقیقہ اور ۸ ثانیہ سے شروع ہوتی ہے۔ اسکی وسعت برجِ جوزا ہی میں ۱۷ درجہ ۳ دقیقہ اور ۳۴ ثانیہ تک ہے۔ بعدازاں ساتویں منزل ذراعہ کا آغاز ہوتا ہے۔

(۷) **ذراعہ:۔** ہنعہ کے بعد ساتویں منزلِ قمری ذراعہ برجِ جوزا میں ۱۷ درجہ ۳ دقیقہ اور ۳۴ ثانیہ سے شروع ہو کر اسی برج میں ۳ درجہ پر ختم ہوتی ہے۔

(۸) **نثرہ:۔** آٹھویں منزلِ قمری نثرہ برجِ سرطان میں ایک درجہ سے شروع ہوتی ہے۔ اسکی وسعت برجِ ھذا ہی میں ۱۲ درجہ ۱۱ دقیقہ اور ۳۵ ثانیہ تک ہے۔

(۹) **طرفہ:۔** طرفہ نویں منزل ہے جو برجِ سرطان میں ۱۲ درجہ ۱۱ دقیقہ اور ۳۵ ثانیہ سے شروع ہو کر اسی برج کے ۲۵ درجہ ۴۲ دقیقہ اور ۵۲ ثانیہ پر ختم ہو جاتی ہے۔

(۱۰) **جبہ:۔** طرفہ کے خاتمہ پر دسویں منزلِ قمری جبہ ہے جسکی وسعت ۲۵ درجہ ۴۲ دقیقہ اور ثانیہ ۵۲ برجِ سرطان تا ۸ درجہ ۳۴ دقیقہ اور ۱۷

ثانیہ برجِ اسد تک ہے۔

(۱۱) **زہرہ:**۔ گیارہویں منزلِ قمری زہرہ کا آغاز ۸ درجہ ۳۴ دقیقہ اور ۱۷ ثانیہ برج اسد سے ہوتا ہے۔ اور اسی برج کے ۲۱ درجہ ۲۵ دقیقہ اور ۲۲ ثانیہ پر ختم ہو جاتی ہے۔

(۱۲) **صرفہ:**۔ صرفہ بارہویں منزل ہے جو برجِ اسد کے ۲۱ درجہ ۲۵ دقیقہ ۲۲ ثانیہ سے شروع ہو کر برج سنبلہ کے ۴ درجہ ۱۷ دقیقہ ۴ ثانیہ پر ختم ہوتی ہے۔

(۱۳) **عوا:**۔ عواتیرہویں منزلِ قمری کا نام ہے جو ۴ درجہ ۱۷ دقیقہ ۸ ثانیہ برجِ سنبلہ سے شروع ہو کر اسی برج کے ۱۷ درجہ ۳ دقیقہ ۳۴ ثانیہ پر اختتام کو پہنچتی ہے۔

(۱۴) **سماک:**۔ چودھویں منزلِ قمری سماک ۱۲ درجہ ۵ دقیقہ ۳۴ ثانیہ برج سنبلہ سے آغاز کر کے برجِ ھذا ہی میں ۳۰ درجہ پر اختتام کو پہنچتی ہے۔

(۱۵) **غفرا:**۔ پندرھویں منزلِ قمری غفرا کے نام سے موسوم ہے۔ جو برجِ میزان کے پہلے درجہ سے شروع ہوتی ہے اسکی وسعت برجِ میزان ہی میں ۱۲ درجہ ۱۱ دقیقہ ۳۵ ثانیہ تک ہے اسکے بعد سولھویں منزل 'زبانا' شروع ہوتی ہے۔

(۱۶) **زبانا:**۔ زبانہ سولھویں منزلِ قمری ۱۲ درجہ ۱۱ دقیقہ ۳۵ ثانیہ برجِ میزان سے آغاز کر کے اسی برج کے ۲۵ درجہ ۴۲ دقیقہ اور ۵۲ ثانیہ پر اختتام کرتی ہے۔

(۱۷) **اکلیل:**۔ ۲۵ درجہ ۴۲ دقیقہ اور ۵۲ ثانیہ برجِ میزان سے شروع ہو کر برجِ عقرب کے ۸ درجہ ۳۴ دقیقہ ۱۷ ثانیہ عقرب پر ختم ہوتی ہے۔

(۱۸) **قلب:**۔ اٹھارویں منزلِ قمری برجِ عقرب کے ۸ درجہ ۳۴ دقیقہ ۱۷ ثانیہ سے شروع ہو کر اسی برج کے ۲۱ درجہ ۲۵ دقیقہ ۴۲ ثانیہ پر ختم ہو جاتی ہے۔

(۱۹) **شولہ:**۔ یہ انیسویں منزلِ قمری ہے جسکی وسعت ۲۱ درجہ ۲۵ دقیقہ ۴۲ ثانیہ برج عقرب تا ۴ درجہ ۱۷ دقیقہ ۸ ثانیہ برجِ قوس ہے۔

(۲۰) **نعائم:**۔ بیسویں منزلِ قمری نعائم ۴ درجہ ۱۷ دقیقہ ۸ ثانیہ برجِ قوس سے آغاز کر کے اسی برج کے ۱۷ درجہ ۱۳ دقیقہ ۳۴ ثانیہ پر اختتام پذیر ہوتی ہے۔

(۲۱) **بلدہ:**۔ اکیسویں منزلِ قمری ہے جس کی وسعت برجِ قوس میں ۱۷ درجہ ۱۳ دقیقہ ۳۴ ثانیہ تا ۳۰ درجہ ہے۔

ان تاریخوں میں اعمال غضب کئے جاتے ہیں کیونکہ ان تاریخوں میں بروج نحس طالع میں ہوتے ہیں۔

| 1 | حمل | ۲۹_۲۰_۱۱_۶ |
|---|---|---|
| 2 | ثور | ۲۸_۲۵_۲۴_۹_۴ |
| 3 | جوزا | ۳۰_۲۸_۱۷_۱۳_۴ |
| 4 | سرطان | ۲۸_۲۰_۱۸_۱۳_۸ |
| 5 | اسد | ۲۵_۲۱_۱۹_۱۳_۶ |
| 6 | سنبلہ | ۲۲_۱۷_۶ |
| 7 | میزان | ۲۸_۲۳_۲۲ |
| 8 | عقرب | ۲۸_۲۴_۱۵_۱۳_۹_۴ |
| 9 | قوس | ۱۹_۱۳_۹_۴ |
| 10 | جدی | ۲۵_۲۴_۲۲_۱۷ |
| 11 | دلو | ۳۰_۲۳_۱۷_۱۲ |
| 12 | حوت | ۲۹_۲۴_۱۳ |

## نحس تاریخیں برائے زکاتِ عمل

جس وقت ماہ کا انتخاب کرلیں تو اس میں ان تاریخوں کا خیال رکھیں جو اس ماہ میں عمل یا زکات کیلئے سعد نہیں ہیں۔ان تاریخوں میں شروع نہ کریں۔

محرم۔ ۱۱_۱۴    جمادی الاوّل۔ ۱۰_۱۱_۲۸    رمضان۔ ۳_۱۲_۲۴

صفر۔ ۲_۱۱_۲۰    جمادی الثانی۔ ۱_۱۱_۲۸    شوال۔ ۲_۶_۸

ربیع الاوّل۔ ۴_۱۰_۲۰    رجب۔ ۱۱_۱۲_۱۳    ذیقعد۔ ۲_۶_۸

ربیع الثانی۔ ۱_۱۱_۲۸    شعبان۔ ۱۴_۲۰_۲۶    ذی الحجہ۔ ۲_۸_۲۰

**(۲۲) ذابح:** ۔ بائیسویں منزلِ قمری ایک درجہ برجِ جدّی سے آغاز کرکے ۱۲درجہ ۱۱دقیقہ ۳۵ثانیہ برجِ مذکور ہی میں اختتام کو پہنچتی ہے۔

**(۲۳) بلعہ یا بلع:** ۔ یہ تیئسویں منزلِ قمری ہے جو برجِ جدہ میں ۱۲درجہ ۱۱دقیقہ ۳۵ثانیہ سے آغاز کر کے برجِ ھذا ہی میں ۲۵درجہ ۲۴دقیقہ ۵۲ثانیہ پر ختم ہوتی ہے۔

**(۲۴) سعود:** ۔ چوبیسویں منزلِ قمری ہے جسکی وسعت ۲۵درجہ ۴۲دقیقہ ۵۲ثانیہ برجِ جدی تا ۸درجہ ۳۴دقیقہ ۱۷ثانیہ برجِ دلو ہے۔

**(۲۵) اخبیہ:** ۔ اخبیہ برج دلو میں ۸درجہ ۳۴دقیقہ ۱۷ثانیہ سے شروع ہوکر اسی برج میں ۲۱درجہ ۲۵دقیقہ ۴۲ثانیہ پر ختم ہوتی ہے۔

**(۲۶) مقدّم:** ۔ چھبیسویں منزلِ قمری ہے۔ ۲۱درجہ ۲۵دقیقہ ۴۲ثانیہ برجِ دلو سے آغاز کرکے ۴درجہ ۱۷دقیقہ ۸ثانیہ برجِ حوت میں ختم ہوتی ہے۔

**(۲۷) موٴخر:** ۔ ستائیسویں منزلِ قمری برجِ حوت میں ۴درجہ ۱۷دقیقہ ۸ثانیہ سے شروع ہوکر برجِ حوت ہی میں ۱۷درجہ ۳دقیقہ ۳۴ثانیہ پر ختم ہوتی ہے۔

**(۲۸) رشا:** ۔ یہ منزلِ قمری ۱۷درجہ ۳دقیقہ ۳۴ثانیہ برجِ حوت سے آغاز کرکے برجِ ہذا ہی میں ۳۰درجہ تکمیل کو پہنچتی ہے۔

ان تاریخوں میں اعمال خیر کئے جاتے ہیں کیونکہ ان تاریخوں میں بروج سعد تالع میں ہوتے ہیں

| | | |
|---|---|---|
| 1 | حمل | ۱-۲-۳-۴-۵-۷-۸-۹-۱۰-۱۲-۱۳-۱۴-۱۵-۱۶-۱۷-۱۸-۱۹-۲۱-۲۲-۲۳-۲۴-۲۵-۲۶-۲۷-۲۸-۳۰ |
| 2 | ثور | ۱-۲-۳-۵-۷-۸-۱۱-۱۲-۱۳-۱۴-۱۵-۱۶-۱۷-۱۸-۱۹-۲۰-۲۱-۲۲-۲۳-۲۶-۲۷-۲۹-۳۰ |
| 3 | جوزا | ۱-۲-۳-۵-۶-۷-۸-۹-۱۰-۱۱-۱۲-۱۴-۱۵-۱۶-۱۸-۱۹-۲۰-۲۱-۲۲-۲۳-۲۴-۲۵-۲۶-۲۷-۲۹-۳۰ |
| 4 | سرطان | ۱-۲-۳-۴-۵-۶-۷-۹-۱۰-۱۱-۱۲-۱۴-۱۵-۱۶-۱۷-۱۹-۲۱-۲۲-۲۳-۲۴-۲۵-۲۶-۲۷-۲۹-۳۰ |
| 5 | اسد | ۱-۲-۳-۴-۵-۷-۸-۹-۱۰-۱۱-۱۲-۱۴-۱۵-۱۶-۱۷-۱۸-۲۰-۲۲-۲۳-۲۴-۲۶-۲۷-۲۸-۲۹-۳۰ |
| 6 | سنبلہ | ۱-۲-۳-۴-۵-۷-۸-۹-۱۰-۱۱-۱۲-۱۳-۱۴-۱۵-۱۶-۱۸-۱۹-۲۰-۲۱-۲۳-۲۴-۲۵-۲۶-۲۷-۲۸-۲۹-۳۰ |
| 7 | میزان | ۱-۲-۳-۴-۵-۷-۸-۹-۱۰-۱۱-۱۲-۱۳-۱۴-۱۵-۱۶-۱۷-۱۸-۱۹-۲۰-۲۱-۲۴-۲۵-۲۶-۲۷-۲۹-۳۰ |
| 8 | عقرب | ۱-۲-۳-۵-۶-۷-۸-۱۰-۱۱-۱۲-۱۴-۱۶-۱۷-۱۸-۱۹-۲۰-۲۱-۲۲-۲۳-۲۵-۲۶-۲۷-۲۹-۳۰ |
| 9 | قوس | ۱-۲-۳-۴-۵-۶-۷-۸-۱۰-۱۱-۱۲-۱۴-۱۵-۱۶-۱۷-۱۸-۲۰-۲۱-۲۲-۲۳-۲۴-۲۵-۲۶-۲۷-۲۸-۲۹-۳۰ |
| 10 | جدّی | ۱-۲-۳-۵-۶-۷-۸-۹-۱۰-۱۱-۱۲-۱۳-۱۴-۱۵-۱۶-۱۸-۱۹-۲۰-۲۱-۲۳-۲۶-۲۷-۲۸-۲۹-۳۰ |
| 11 | دلو | ۱-۲-۳-۴-۵-۶-۷-۸-۹-۱۰-۱۱-۱۳-۱۴-۱۵-۱۶-۱۸-۱۹-۲۰-۲۱-۲۲-۲۴-۲۵-۲۶-۲۷-۲۸-۲۹ |
| 12 | حوت | ۱-۲-۳-۴-۵-۶-۷-۸-۹-۱۰-۱۱-۱۲-۱۴-۱۵-۱۶-۱۷-۱۸-۱۹-۲۰-۲۱-۲۲-۲۳-۲۵-۲۶-۲۷-۲۸-۳۰ |

## امراض، نظرِ بد، جادو، جنّات، آفات کا اُتار اکرنے کے لیے بہترین اوقاتِ ساعات

اتوار کو ساعت عطارد۔ پیر کو ساعت مریخ، منگل کو ساعت قمر۔ بدھ کو ساعت شمس۔ جمعرات کو ساعت زحل۔ جمعہ کو ساعت مریخ۔
ہفتہ کو ساعت زہرہ میں (طالع برج حمل۔ سرطان۔ عقرب۔ قوس۔ جدّی) ہونا چاہیے۔
(مقابلہ تربیع عطارد و قمر ہو)

# قِرانات

| | |
|---|---|
| قمر و مریخ | برائے نصرت براعدا مغلوبی حاسداں وملاقات امراء۔ |
| قمر و عطارد | برائے ملاقات اہلِ قلم۔ وزراء۔ اہلِ صنعت وحرفت۔ |
| قمر و زہرہ | برائے محبت وطلب عشق وشادی کے لیے۔ |
| قمر و مشتری | ترقی علم حصول زرومال وترقی تجارت وکاروبار۔ |
| قمر و زحل | تباہی وبربادی دشمن۔سرگردانی دشمن۔اذیت پہنچانا اور کثرت زراعت کے لیے۔ |
| قمر و شمس | ہرقسم کے نحس اعمال کئے جاسکتے ہیں۔ |
| مریخ و عطارد | دشمنی ڈالنے اور کسی عمارت کو ویران کرنے کے لیے۔ |
| مریخ و زہرہ | مستورات اور اہلِ نشاط پر تسلط اور غلبہ حاصل کرنے کے لیے۔ |
| مریخ و مشتری | تسخیر لشکریان۔لڑائی میں فتح پانا۔اور اہلِ جنگ کو طاقت پہنچانا۔ |
| عطارد و زحل | عرابی وہلاکت دشمن۔کسی جگہ کو ویران کرنا۔ترقی زراعت۔زیادتی میوہ۔اشیا پوشیدہ کرنا۔ |
| عطارد و زہرہ | اتصال محبت حصول علم موسیقی۔ترقی اداکاری فلم وتھیٹر۔ |
| زہرہ و مشتری | برائے تسخیر مردمان۔عاملان اور ترقی عمل وتسخیر محبوب۔ |
| مشتری و زحل | اہلِ علم کو ذلیل کرنے اور ان میں دشمنی ڈالنے کے لیے۔ |
| مشتری و شمس | حصول مال ودولت اور رُکے ہوئے روپیہ کو وصول کرنے کے لیے۔قبیلہ میں سربلند ہونے کے لیے۔ |
| عطارد و شمس | حصول ترقی۔درخواست دینا رزق۔ |
| شمس و زحل | طاقتور دشمن کی طاقت کو ختم کرنے اور تباہ کرنے کے لیے۔ |
| زہرہ و زحل | نکاح یا ملازمت یا قبضہ واختیار سے نکل جانے والی چیز کو روکنے کے لیے۔ |
| شمس و زہرہ | عورت ومرد میں نفاق ڈالنے کے لیے۔ |
| عطارد و مشتری | حصول ملازمت۔ترقی وتعلیم۔امتحان میں کامیابی کے لیے۔ |
| شمس و مریخ | فساد۔ جھگڑا اور امراض ڈلوانے کے لیے۔ |
| مریخ و زحل | تباہی۔بربادی اور دو شخصوں میں نفاق کرانا۔ |

# حالاتِ بروج برائے عملیات

| حالتِ نحس طالع | حالتِ سعد طالع | بروج |
|---|---|---|
| بغض ونفاق، ہلاکی، دشمن، سرگردانی، انقلاب کے کام | تبدیلیاں لانے کے کام کریں برائی سے اچھائی۔ پستی سے ترقی | حمل (منقلب) |
| جائیداد ودولت کا خاتمہ میاں بیوی میں جھگڑا ملازمت کاروبار کا خاتمہ | حصول دولت، عزت، مرتبہ، اور کشائش رزق کے کام کریں | ثور (ثابت) |
| طلاق، جدائی، نفرت کے کام | منگنی، شادی، حُب وتسخیر وترقی کے کام کریں | جوزا (ذوجسدین) |
| بغض ونفاق، ہلاکی، دشمن، سرگردانی، انقلاب کے کام | تبدیلیاں لانے کے کام کریں برائی سے اچھائی۔ پستی سے ترقی | سرطان (منقلب) |
| جائیداد ودولت کا خاتمہ میاں بیوی میں جھگڑا ملازمت کاروبار کا خاتمہ | حصول دولت، عزت، مرتبہ، اور کشائش رزق کے کام کریں | اسد (ثابت) |
| طلاق، جدائی، نفرت کے کام | منگنی، شادی، حُب وتسخیر وترقی کے کام کریں | سنبلہ (ذوجسدین) |
| بغض ونفاق، ہلاکی، دشمن، سرگردانی، انقلاب کے کام | تبدیلیاں لانے کے کام کریں برائی سے اچھائی۔ پستی سے ترقی | میزان (منقلب) |
| جائیداد ودولت کا خاتمہ میاں بیوی میں جھگڑا ملازمت کاروبار کا خاتمہ | حصول دولت، عزت، مرتبہ، اور کشائش رزق کے کام کریں | عقرب (ثابت) |
| طلاق، جدائی، نفرت کے کام | منگنی، شادی، حُب وتسخیر وترقی کے کام کریں | قوس (ذوجسدین) |
| بغض ونفاق، ہلاکی، دشمن، سرگردانی، انقلاب کے کام | تبدیلیاں لانے کے کام کریں برائی سے اچھائی۔ پستی سے ترقی | جدی (منقلب) |
| جائیداد ودولت کا خاتمہ میاں بیوی میں جھگڑا ملازمت کاروبار کا خاتمہ | حصول دولت، عزت، مرتبہ، اور کشائش رزق کے کام کریں | دلو (ثابت) |
| طلاق، جدائی، نفرت کے کام | منگنی، شادی، حُب وتسخیر وترقی کے کام کریں | حوت (ذوجسدین) |

## امراض، نظرِ بد، جادو، جنّات، آفات کا اُتارا کرنے کے لیے بہترین اوقاتِ ساعات

اتوار کو ساعت عطارد۔ پیر کو ساعت مریخ۔ منگل کو ساعت قمر۔ بدھ کو ساعت شمس۔ جمعرات کو ساعت زحل۔ جمعہ کو ساعت مریخ۔

ہفتہ کو ساعت زہرہ میں (طالع برج حمل۔ سرطان۔ عقرب۔ قوس۔ جدی) ہونا چاہیے۔

(مقابلہ تربیع عطارد وقمر ہو)

﴿ بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم ﴾

| کواکب | تثلیث یا تسدیس | مقابلہ تربیع |
|---|---|---|
| قمر و زہرہ | حب و تسخیر مستورات | طلاق ونفاق عورت ومرد میں |
| قمر و مریخ | خواب بندی ودفعیہ حاسدوں | دشمنی ودفعیہ حشرات الارض |
| قمر و مشتری | ترقی جاہ وجلال ،حصول زر و مال نفع کاروبار | انکشاف اسرار مخفی ودفینہ |
| قمر و زحل | ترقی زراعت وبقائے جائیداد | دشمن کو بیمار کرنا۔ ذلیل کرنا۔ سرگرداں کرنا |
| عطارد و زہرہ | وصل مطلوب۔ تسخیر آبی جانوراں | کاروبار ربستہ کرنا۔ دوستوں جدائی ڈالنا |
| عطارد و مریخ | شفائے بیمار۔ قوت بدن | کاروبار ربستہ کرنا۔ بیمار کرنا |
| عطارد و مشتری | ترقی علوم وصنعت وحرفت | کسی دشمن کے ملک واملاک کو تباہ کرنا |
| عطارد و زحل | حل المشکلات | املاک تباہ کرنا |
| زہرہ و مریخ | فتنہ وفساد دور کرنا۔ تسخیر مستورات | مرد وعورت کے درمیان طلاق وجدائی |
| زہرہ و مشتری | تسخیر مطلوب ومحبوب تسخیر خلق۔ دفع غضب حکام وامراء | مرتبہ سے گرانا۔ |
| زہرہ و زحل | محبت ونکاح کے استحکام کے لیے | عورتوں ومردوں میں فتنہ فساد ڈالنا |
| مریخ و شمس | تسخیر سلاطین وافواج | جنگ وجدل ڈالنا۔ مخالفین کو منتشر کرنا |
| مریخ و شمس | حصول زر و مال | عذاب وسزا دینا |
| مریخ و زحل | ترقی زراعت عمارت وکارخانہ جات | ہلاکت دشمن |
| مشتری و شمس | ترقی دولت ومعزز نزد یک حکام | آباد جگہ کو ویران کرنا |
| مشتری و زحل | دفع غضب سلاطین | کسی کو مرتبہ سے گرانا |
| زحل و شمس | حصول مدعا وطلب حاجات | دو شخصوں کے درمیان بغض وعداوت ڈالنا |

﴿ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ﴾

| کواکب | تثلیث یا تسدیس | مقابلہ تربیع |
|---|---|---|
| قمرو زہرہ | حب وتسخیر مستورات | طلاق ونفاق عورت ومرد میں |
| قمرو مریخ | خواب بندی ودفعیہ حاسدوں | دشمنی ودفعیہ حشرات الارض |
| قمرو مشتری | ترقی جاہ وجلال، حصول زرومال نفع کاروبار | انکشاف اسرار مخفی ودفینہ |
| قمرو زحل | ترقی زراعت وبقائے جائیداد | دشمن کو بیمار کرنا۔ ذلیل کرنا۔ سرگرداں کرنا |
| عطارد و زہرہ | وصل مطلوب۔ تسخیر آبی جانوراں | کاروبار ربستہ کرنا۔ دوستوں جدائی ڈالنا |
| عطارد و مریخ | شفائے بیمار۔ قوت بدن | کاروبار ربستہ کرنا۔ بیمار کرنا |
| عطارد و مشتری | ترقی علوم وصنعت وحرفت | کسی دشمن کے ملک واملاک کو تباہ کرنا |
| عطارد و زحل | حل المشکلات | املاک تباہ کرنا |
| زہرہ و مریخ | فتنہ وفساد دور کرنا۔ تسخیر مستورات | مرد وعورت کے درمیان طلاق وجدائی |
| زہرہ و مشتری | تسخیر مطلوب ومحبوب تسخیر خلق۔ دفع غضب حکام وامراء | مرتبہ سے گرانا۔ |
| زہرہ و زحل | محبت ونکاح کے استحکام کے لیے | عورتوں ومردوں میں فتنہ فساد ڈالنا |
| مریخ و شمس | تسخیر سلاطین وافواج | جنگ وجدل ڈالنا۔ مخالفین کو منتشر کرنا |
| مریخ و شمس | حصول زرومال | عذاب وسزا دینا |
| مریخ و زحل | ترقی زراعت عمارت وکارخانہ جات | ہلاکت دشمن |
| مشتری و شمس | ترقی دولت ومعزز نزدیک حکام | آباد جگہ کو ویران کرنا |
| مشتری و زحل | دفع غضب سلاطین | کسی کو مرتبہ سے گرانا |
| زحل و شمس | حصول مدعا وطلب حاجات | دو شخصوں کے درمیان بغض وعداوت ڈالنا |

# ستاروں کے متعلقہ کام

ہر کوکب امورات زندگی کے مختلف شعبوں پر حکمراں ہے اور وہ ان کاموں کا منسوبی کوکب کہلاتا ہے۔

مثلاً: حُب وتسخیر کا زہرہ منسوبی کوکب ہے حصول مال کے لئے مشتری فساد کے لیے مریخ سرگردانی کیلئے زحل۔ لہٰذا جب عمل کریں تو یہ معلوم کریں کہ قمر کے ساتھ منسوبی کوکب کی نظر سعد ہے یا نحس؟ سعد نظر سعد کاموں میں مدد دیتی ہے اور نحس نظر نحس کاموں میں مدد دیتی ہے۔

**زحل:**۔ زحل کا تعلق غم واندوہ، محنت، بیماری، قید وبند سے ہوتا ہے۔ لہٰذا اس میں نفاق تباہی وبربادی، دفع دشمنان، مخالفوں کو سرگرداں کرنا ہر قسم کے عمل عداوت وبغض تیار کرنا چاہئے۔

**مشتری:**۔ مشتری کا تعلق مرادوں کا برآنا، دشواری کے بعد آسانی، سعادت روی اختیار کرنے سے ہوتا ہے لہٰذا اس میں کشائش کار، حصول دولت، ترقی کاروبار، دوستی، حصول عزت ومرتبہ، ترقی رزق، تسخیر امراء وزراء واہل علم، حاضری غائب اور رفع امراض کے عمل کریں۔

**مریخ:**۔ مریخ کا تعلق جھگڑے وفساد سے ہوتا ہے لہٰذا اس میں دشمن کی تباہی وحیرانی۔ دوشخصوں کے درمیان فساد ونفاق ڈالنا، قہر وغلبہ کو مخالف پر ڈالنا، دشمن پر فتح پانا اور دشمنوں کی ویرانی کرنا۔ مخالفوں کو تباہ کرنا، لشکر دشمنان کو تباہ کرنا اور جدائی کے عمل کرنے چاہئیں دفع امراض کے عمل بھی کام دیتے ہیں۔

**شمس:**۔ شمس کا تعلق جاہ وحشمت کا حصول، خلقت میں عزیز ہونا، محترم ہونا، تمکنت، برتری، اور ترقی وسربلندی کے مراتب حاصل کرنا، تسخیر امراء، افسران، وزراء، حکام اور بادشاہ سے ہوتا ہے۔

**زہرہ:**۔ زہرہ کا تعلق محبت، دوستی، شادی اور تفریحات سے ہوتا ہے اس لیے تسخیر مطلوب، تسخیر مستورات، حب، جلب قلب، حصول عیش وعشرت کے عمل کریں۔

**عطارد:**۔ عطارد کا تعلق حفظ وفہم، ذکاوت، دفع وسوسہ اور سحر وجادو سے ہوتا ہے اسلئے ترقی علم، ترقی ذہن، فصاحت وبلاغت، زبان بندی خواب بندی، دفع دشمنان اور دفع سحر کے عمل کریں۔

**قمر:**۔ قمر کا تعلق صحت وتندرستی، بیماری سے شفاپانا، دردوں سے تسکین حاصل کرنا، نظر بد کا دفعیہ، دفع خوف واندیشہ ہے، لہٰذا صحت وتندرستی نظر بد، دوستی، حفظ زراعت وترقی زراعت وباغ کے عمل کریں۔

## شرائط اعمال ثبات واستحکام وجمعیت کارہا

ایسے اعمال جن میں پختگی اور استحکام کی ضرورت ہو کہ ہاتھ سے نہ نکل جائیں یا مستقل ہوں۔

(۱) آفتاب برج ثابت میں ہو۔

(۲) کوکب طالب برج ثابت میں ہو اور اسکی نظر کسی بھی ستارے سے تثلیث یا تسدیس کی ہو یا سعد کواکب ہوں تو حالت قران میں ہوں۔

(۳) اگر مرد ہو تو شمس وزحل میں نظر سعد ہو۔

(۴) اگر عورت ہو تو زہرہ زحل میں نظر سعد ہو یہ بھی انسب ہے کہ ۱۹ درجہ سرطان سے آغاز دعا کرے اور جب درجہ اسد آجائے تو ترک کر دے۔

(۵) مشتری اور اسکا مجاسدہ ہو یار جعت میں ہو یا مشتری وراس کی نظر سعد ہو۔

(۶) قمر استقبال سے پھر کر سعد سے ملے۔ علماء یہود کہتے ہیں کہ اجابت دعا کے لیے بہترین استقبال یہ ہے کہ قمر میزان میں اور آفتاب برج حمل میں اکیس درجہ پر ہو۔

(۷) علماء نصاریٰ کا قول ہے کہ جب قمر مشتری سے ہٹ کر راس سے ملے تو وقت اجابت ہوتا ہے۔

(۸) علماء یونان کے نزدیک استجابت جمیع دعا اس طرح ہے کہ ایسا طالع اختیار کریں کہ مشتری وراس یا قمر ان وسط السماء میں ہو زہرہ در نفس طالع یا مشتری ساتویں میں ہو اور زہرہ چوتھے میں مشتری کے ساتھ ہو کہ دلیل ابتداء ہے اور مشتری چوتھے گھر میں کہ دلیل انتہا ہے بعد ازاں موضع سعد میں نیک ہو اور نحوس مقابلہ، مقارنہ، تربیع وغیرہ سے ساقط ہو اور قمر اسی کے ساتھ متصل ہو۔ پس ان میں سے اگر کوئی شرط بھی نہ ہوگی۔ تو حکم اسی قدر ضعیف ہوگا۔

(۹) نصرت وطلب، جمعیتِ خاطر کی دعا اس وقت کرے جب کہ قمر خانہ مشتری میں متصل زہرہ سے ہو۔

(۱۰) طلب مالی اور کاروبار دنیا کیلئے اس وقت جب کہ قمر بخانہ زہرہ متصل بہ مشتری ہو۔

(۱۱) طلب ریاست کے لیے دعا اس وقت کرے جب قمر متصل با آفتاب ہو اور آفتاب نیک حال ہو۔

(۱۲) طلب علم کے لیے اس وقت کرے جب عطارد نیک ہو۔

(۱۳) بزرگی وعزت کے لیے اس وقت کرے جب کہ قمر برج اسد یا حمل ہو یا آفتاب برج حمل یا اسد میں ہو۔

(۱۴) مشتری بخانہ شرف متصل بہ قمر ہو۔

(۱۵) جب قمر برج حوت میں اور زہرہ برج سرطان میں ہو تو اجابت دعا کا وقت ہوتا ہے اگر اس وقت دعا ترویج کی جائے تو مقبول ہوتی ہے۔

(۱۶) رضامندی خداوند عزوجل کے لیے اس وقت دعا کرے جب کہ زحل برج میزان یا دلو میں ہو اور قمر برج دلو یا میزان میں ہو۔

(۱۷) طلب علم واشغال کاروبار وسلطنت کیلئے اس وقت دعا کرے جب عطارد ۱۵ درجہ سنبلہ پر اور قمر پندرہ درجہ سرطان پر یا پندرہ درجہ ثور پر یا عطارد جوزا میں ہو اور قمر شرف میں ہو یا آفتاب کی عطارد سے نظر تسدیس ہو۔

(۱۸) واسطے قضائے عمل دینی اور طلب وزارت کے لیے اسی وقت دعا کرے جب کہ قمر متصل مشتری سے ہو۔ چنانچہ قمر درسرطان و مشتری در ثور یا سرطان ہو یا قمر در ثور ہو۔

(۱۹) طلب ملک کے لیے اس وقت دعا کرے جب کہ قمر متصل با آفتاب ہو بہ شرطیکہ آفتاب وسط السماء میں ہو۔

(۲۰) گم شدہ کے لیے قمر ۱۹ درجہ حمل یا ۳ درجہ ثور پر ہو۔

(۲۱) حرمت وجاہ کے لیے آفتاب در حوت و قمر در سرطان ہو۔

# شرائط اعمالِ بغض وعداوت

جملہ اعمال ہلاکت، زبان بندی، بغض، عداوت، دفع آسیب وغیرہ کا اصول یہ ہے کہ مریخ کا کام جنگ وجدل وخونریزی وعام آفات ارضی وسماوی سے ہے۔ زحل نفاق وعداوت سے تعلق رکھتا ہے اس لیے ان دونوں کے نحس تعلقات سے ہی یہ کام کئے جاسکتے ہیں۔

(۱) آفتاب برج منقلب میں ہو۔

(۲) مریخ یا زحل خانہ وبال میں ہو یا مقابلہ مریخ وزحل یا تربیع یا مقابلہ یا قران قمر یا مریخ یا قمر یا زحل ہو یا شمس کے ساتھ ان دونوں کی تربیع یا مقابلہ ہو یا ہر دو اشخاص کے کواکب میں نظر مقابلہ یا تربیع ہو۔

(۳) طالع وقت برج منقلب ہو یا نحس ہو۔

(۴) دن منگل یا ہفتہ کا ہو

(۵) ساعت مریخ یا زحل کی ہو

(۶) رجال الغیب سامنے نہ ہوں

(۷) قمر برج عقرب میں یا زوال میں ہو یا نحس نظرات رکھتا ہو یا قمر طالع سے چھٹے یا آٹھویں یا بارہویں ہو۔

(۸) عربی مہینوں کی سعد تاریخیں نہ ہو

(۹) طالع شمس کی مخالف تاریخیں ہوں

(۱۰) ماہ جلالی ہو

(۱۱) منزل سعد نہ ہو

سیاہ پوشاک پہن کر یا سیاہ کپڑے کے اوپر بیٹھ کر سُرخ کپڑا لے کر بیٹھے، حصار ضرور کرے۔ جملہ سامان پاس رکھ لے، بخور جلائے، نیاز موکلات کے لیے جو غذا ہو، سامنے رکھ لے، منہ میں کوئی تلخ چیز مثل سیاہ مرچ، نمک، تمباکو، برگ نیم رکھ کر مریخ وزحل کے کواکب کی دعوت کا سلام پڑھے، پھر نیت درست کرے جو عزیمت تیار کی ہوا سے پڑھے۔ اب اگر چاہے تو استخارہ کرے اور عمل یا نقش کی تیاری شروع کرے جب عمل ختم ہو تو نیاز کی اشیا پر ختم دے اور جب سائل استعمال کرے تو خیرات یا صدقہ حسب توفیق کرے۔

ایسے کاموں کا وقت استخراج کرتے وقت یاد رکھیں کہ سعد سے متصل نہ ہو۔ شمال کی طرف ہو، آندھی اور بارش نہ ہو، دوپہر یا بعد کا وقت ہو، جمعہ کی نماز کے بعد نہ لکھیں، غروب آفتاب کا وقت نہ ہو، نہ ماہ کی آخری تاریخ ہو، دن اور ماہ طاق ہوں ساعت نحس، محاق کے دن ہوں تو انشاء اللہ کبھی محنت ضائع نہ جائے گی۔

# مؤثر اوقاتِ عملیات

یہ علم سیر افلاک اور کواکب پر منحصر ہے۔ حکماء کا اس امر پر اتفاق ہے کہ عالم علویات اور کواکب و برج کی تاثیر بالخاصہ ہے کہ مقتضی خیر و شر کے ہوں تاکہ جو کچھ مناسب موافق اسکے ہو۔ سعادت یا نحوست سے ظہور میں آئے پس ایسے وقت میں اشکال اعداد کا وفق مطلب کے مطابق تیار کریں۔ اثر اس میں پیدا ہو جاتا ہے اور عالم سفلی میں اسکی تاثیر ظاہر ہو جاتی ہے۔

حکیم ہُرمس فرماتے ہیں جب کوئی روحانی عمل خیر یا شر کے واسطے کرنا ہو تب لازم ہے کہ موافق اوقات اور ساعات کی پابندی کرے مثلاً محبت یا قبول یا غائب کے حاضر کرنے کا عمل ہے تب معلوم کرے کے قمر کس برج میں ہے اور شمس کس برج میں ہے اور کس منزل میں ہے پس اگر قمر برج سعید میں ہے طالع اور منزل بھی سعید ہے تو عمل تیر امؤثر ہوگا۔ اور جو اسکے خلاف کرے گا تو عمل مؤثر نہ ہوگا چاہے کیسی ہی زبردست عزیمت کیوں نہ پڑھے۔ کیونکہ وقت اسکے خلاف ہے اور اگر شر کے واسطے عمل کرتا ہے تب منحوس وقت تلاش کرے کیونکہ ہم بیان کر چکے ہیں کہ بروج اور کواکب اور منازل اور ساعات میں بعض سعد ہیں اور بعض نحس ہیں پس سعد میں خیر کا عمل اور نحس میں شر کا عمل کرنا چاہیے اور یہ بھی لحاظ رہے کہ جب قمر برج آتشی میں ہو اور منزل اور طالع بھی آتشی ہو اور ساعت بھی آتشی ہو تو اس قت خیر و شر کا جو بھی عمل کرے مثلاً غائب کے بلانے کا ہو تو اسکو آگ میں دفن کرے کوری سکوری یا انڈے پر لکھ کر اور عزیمت او پر دم کر کے رکھے کبھی عمل خطا نہ کرے گا۔

اگر قمر برج بادی ہے منزل طالع بھی اور ساعت بھی بادی ہے تب عمل کو لکھ کر ہوا میں لٹکائے اگر قمر برج خاکی میں ہو منزل طالع اور ساعت بھی خاکی ہو تو عزیمت دم کرر کے خاک میں دفن کرے اگر قمر برج آبی ہو تو منزل طالع اور ساعت بھی آبی ہو تو عزیمت پڑھ کر دم کر کے پانی کے کنارے دفن کرے یا گھول کر پلائے یا مطلوب کے راستہ میں چھڑک دے۔

بروج کے طبع کا خیال رکھے کہ آتشی و بادی میں محبت ہے اور خاکی و آبی میں باہم محبت ہے آتشی و آبی میں عداوت ہے اور بادی و خاکی میں عداوت ہے۔

## جدولِ عملیات برائے یومِ پیر، طلوعِ آفتاب سے غروبِ آفتاب تک

| عمل | ساعت | عشرہ | طالع وقت | منازل قمری | نظرات |
|---|---|---|---|---|---|
| حُب کیلئے | قمر پہلی | پہلا | جوزا، سنبلہ حوت، قوس | بطین، ثریا، ہعقہ زراعہ، جبہ، نعام | تثلیث یا تسدیس یا قران قمر و زہرہ |
| عداوت کیلئے | زحل دوسری | تیسرا | حمل، میزان سرطان، جدی | شرطین، نثرہ، عوا ساک، بلدہ، فرع موخر | قران مریخ و زحل، مقابلہ تربیع زحل و شمس قران شمس و مریخ، مقابلہ تربیع زہرہ و زحل |
| تسخیرِ محبوب کیلئے | مشتری تیسری | پہلا | جوزا، سنبلہ حوت، قوس | زبانہ، قلب، شولہ فرع مقدم، غفرا | تثلیث یا تسدیس قمر و زہرہ |
| عداوت کیلئے | مریخ چوتھی | تیسرا | حمل، میزان سرطان، جدی | شرطین، نثرہ، عوا ساک، بلدہ، فرع موخر | قران، مریخ و زحل، مقابلہ تربیع شمس و زحل قران، شمس و مریخ، مقابلہ تربیع زہرہ و زحل |
| خطرناک عداوت کیلئے | شمس پانچویں | تیسرا | حمل، میزان سرطان، جدی | شرطین، نثرہ، عوا ساک، بلدہ، فرع موخر | قران، زحل و مریخ |
| قیدو بستہ جنات کیلئے | زہرہ چھٹی | تیسرا | ثور، اسد عقرب، دلو | زراعہ، سماک بلدہ، صرفہ | قران، شمس و قمر گرہن شمس یا قمر یا ہبوطِ قمر |
| حصول کامیابی کیلئے | عطارد ساتویں | پہلا | جوزا، سنبلہ حوت، قوس | قلب، شولہ، غفرا | قران، شمس و مشتری |
| حصولِ رشتہ و نکاح کیلئے | قمر آٹھویں | پہلا | جوزا، سنبلہ حوت، قوس | ثریا، نعام، قلب | قران، قمر و زہرہ |
| عداوت کیلئے | زحل ناویں | تیسرا | حمل، میزان سرطان، جدی | شرطین، نثرہ، عوا ساک، بلدہ، فرع موخر | قران، مریخ و زحل، مقابلہ تربیع زحل و شمس قران، شمس و مریخ، مقابلہ تربیع زحل و زہرہ |
| کاروبار خرید و فروخت کیلئے | مشتری دسویں | دوسرا | ثور، اسد عقرب، دلو | قلب، شولہ، غفرا | تثلیث یا تسدیس، قمر و مشتری |
| عداوت کیلئے | مریخ گیارہویں | تیسرا | حمل، میزان سرطان، جدی | شرطین، نثرہ، عوا ساک، بلدہ، فرع موخر | قران، مریخ و زحل، مقابلہ تربیع زحل و شمس قران، شمس و مریخ، مقابلہ تربیع زہرہ و زحل |
| حُب کیلئے | شمس بارہویں | پہلا | جوزا، سنبلہ حوت، قوس | بطین، ثریا، ہعقہ زراعہ، جبہ، نعام | تثلیث یا تسدیس یا قران قمر و زہرہ |

## جدولِ عملیات برائے یوم اتوار، طلوعِ آفتاب سے غروبِ آفتاب تک

| عمل | ساعت | عشرہ | طالع وقت | منازل قمری | نظرات |
|---|---|---|---|---|---|
| غلبہ دشمن و تسخیرِ دشمن کیلیے | شمس<br>پہلی | پہلا | جوزا، سنبلہ<br>حوت، قوس | زبانہ، قلب، شولہ، غفرا | قران، مریخ و مشتری<br>قران، قمر و مریخ |
| طلبی و تسخیرِ زنان کیلیے | زھرہ<br>دوسری | پہلا | جوزا، سنبلہ<br>حوت، قوس | زبانہ، قلب، شولہ<br>فرع مقدم، فرع موخر | تسدیس یا تثلیث،<br>قمر و زھرہ |
| زبان بندی کیلیے | عطارد<br>تیسری | تیسرا | ثور، اسد<br>عقرب، دلو | نحسِ اکبر صرفہ<br>و دیگر نحس | قران، شمس و قمر<br>گرھین شمس یا قمر، یا ہبوطِ قمر |
| کاروبار و لین دین کیلیے | قمر<br>چوتھی | دوسرا | ثور، اسد<br>عقرب، دلو | قلب، شولہ، غفرا | تثلیث یا تسدیس<br>قمر و مشتری |
| عداوت اعمال غضب کیلیے | زحل<br>پانچویں | تیسرا | حمل، سرطان<br>میزان، جدی | شرطین، نثرہ، عوا<br>سماک، بلدہ، غفرا | قرآن مریخ و زحل، مقابلہ یا تربیع زحل و شمس<br>قرآن شمس و مریخ، مقابلہ یا تربیع زھرہ و زحل |
| علم سے مطالق کام کیلیے | مشتری<br>چھٹی | دوسرا | جوزا، سنبلہ<br>حوت، قوس | رشا، سعد السعود | تثلیث و تسدیس<br>عطارد و مشتری |
| مارنے لڑوانے بیماری ڈالنے کیلیے | مریخ<br>ساتویں | تیسرا | حمل، سرطان<br>میزان، جدی | نثرہ، صرفہ<br>سعد بلعہ | مقابلہ و تربیع و قران، شمس و مریخ، شمس و زحل<br>قران، مریخ و زحل |
| تحفظ حمل و حصول اولاد کیلیے | شمس<br>آٹھویں | دوسرا | ثور، عقرب<br>اسد، دلو | سعدِ اکبر زھرہ<br>و دیگر سعد | تسدیس یا تثلیث<br>زحل و شمس |
| حصول رشتہ و نکاح کیلیے | زھرہ<br>نادیں | پہلا | جوزا، سنبلہ<br>حوت، قوس | ثریا، نعام، قلب | تثلیث یا تسدیس<br>عطارد و زھرہ |
| نیکی بھلائی راہ راست کیلیے | عطارد<br>دسویں | پہلا | حوت، قوس<br>جوزا، سنبلہ | سعد اکبر زہرہ<br>و دیگر سعد | قرآن، عطارد و زھرہ |
| نفس بندی کیلیے | قمر<br>گیارہویں | تیسرا | ثور، اسد<br>عقرب، دلو | نحسِ اکبر صرفہ<br>و دیگر نحس | قرآن، شمس و قمر<br>گرھین شمس یا قمر یا ہبوطِ قمر |
| پیداوار کاشت کاری کیلیے | زحل<br>بارہویں | پہلا | جوزا، سنبلہ<br>حوت، قوس | دبران، غفرا، زبانہ | تثلیث یا تسدیس، قمر و زحل<br>قرآن، عطارد و زحل |

## جدولِ عملیات برائے یومِ منگل، طلوعِ آفتاب سے غروبِ آفتاب تک

| عمل | ساعت | عشرہ | طالع وقت | منازل قمری | نظرات |
|---|---|---|---|---|---|
| حصولِ غلبہ<br>کیلئے | مریخ<br>پہلی | پہلا | جوزا، سنبلہ<br>حوت، قوس | زبانہ، شولہ، قلب | تثلیث یا تسدیس، زھرہ، مشتری |
| تباہئ دشمن<br>کیلئے | شمس<br>دوسری | تیسرا | حمل، میزان<br>سرطان، جدی | نحسِ اکبر صرفہ<br>و دیگر نحس | قران، قمر و زحل<br>مقابلہ تربیع، مریخ و زحل |
| حصولِ زنان<br>وشادی کیلئے | زھرہ<br>تیسری | دوسرا | جوزا، سنبلہ<br>حوت، قوس | بطین، ثریا، ھنعہ<br>زراعہ، جبہ، نعام | تثلیث و تسدیس<br>قمر و زھرہ |
| زبان بندی<br>کیلئے | عطارد<br>چوتھی | تیسرا | ثور، اسد<br>عقرب، دلو | نحسِ اکبر صرفہ<br>و دیگر نحس | قران، شمس و قمر یا ہبوطِ قمر<br>یا گرہن، شمس و قمر |
| بندش<br>کیلئے | قمر<br>پانچویں | تیسرا | ثور، اسد<br>عقرب، دلو | نحسِ اکبر صرفہ<br>و دیگر نحس | قران، شمس و قمر یا ہبوطِ قمر<br>یا گرہن، شمس و قمر |
| عداوت و بیمار<br>کرنے کیلئے | زحل<br>چھٹی | تیسرا | حمل، میزان<br>سرطان، جدی | شرطین، نثرہ، عوا<br>سماک، بلدہ، فرع موخر | مقابلہ تربیع<br>قمر و زحل |
| تسخیر برائے<br>حُب کیلئے | مشتری<br>ساتویں | پہلا | جوزا، سنبلہ<br>حوت، قوس | زبانہ، قلب، شولہ<br>فرع مقدم، غفرا | تثلیث و تسدیس، قمر و زھرہ |
| ذلیل و برباد<br>کرنے کیلئے | مریخ<br>آٹھویں | تیسرا | حمل، میزان<br>سرطان، جدی | نحسِ اکبر صرفہ<br>و دیگر نحس | مقابلہ تربیع<br>قمر و زحل |
| عداوت<br>کیلئے | شمس<br>ناویں | تیسرا | حمل، میزان<br>سرطان، جدی | شرطین، نثرہ، عوا<br>سماک، بلدہ، فرع موخر | قران، مریخ و زحل، مقابلہ تربیع زحل و شمس<br>قران، شمس و مریخ، مقابلہ تربیع زھرہ و زحل |
| حُب<br>کیلئے | زھرہ<br>دسویں | پہلا | جوزا، سنبلہ<br>حوت، قوس | بطین، ثریا، ھنعہ<br>زراعہ، جبہ، نعام | تثلیث یا تسدیس یا قرآن<br>قمر و زھرہ |
| بندش<br>کیلئے | عطارد<br>گیارھویں | تیسرا | ثور، اسد<br>عقرب، دلو | نحسِ اکبر صرفہ<br>و دیگر نحس | قران، شمس و قمر<br>یا گرہن، شمس و قمر یا ہبوطِ قمر |
| بے دخلی<br>بگانے کیلئے | قمر<br>بارھویں | دوسرا | حمل، میزان<br>سرطان، جدی | رشا ھنعہ، سماک | قران، مریخ و عطارد |

## جدولِ عملیات برائے یوم بدھ، طلوعِ آفتاب سے غروبِ آفتاب تک

| عمل | ساعت | عشرہ | طالع وقت | منازل قمری | نظرات |
|---|---|---|---|---|---|
| حُب کیلئے | عطارد<br>پہلی | پہلا | جوزا، سنبلہ<br>حوت، قوس | بطین، ثریا، ھعہ<br>زراعہ، جبہ، نعام | تثلیث یا تسدیس یا قرآن<br>قمر و زہرہ |
| عداوت کیلئے | قمر<br>دوسری | تیسرا | حمل، میزان<br>سرطان، جدی | شرطین، نثرہ، عوا<br>سماک، بلدہ، فرع موخر | قران، مریخ و زحل، مقابلہ تربیع زحل و شمس<br>قران، شمس و مریخ، مقابلہ تربیع زہرہ و زحل |
| حُب کیلئے | زحل<br>تیسری | پہلا | جوزا، سنبلہ<br>حوت، قوس | بطین، ثریا، ھعہ<br>زراعہ، جبہ، نعام | تثلیث یا تسدیس یا قران<br>قمر و زہرہ |
| زبان بندی<br>کیلئے | مشتری<br>چوتھی | تیسرا | ثور، اسد<br>عقرب، دلو | نحسِ اکبر صرفہ<br>و دیگر نحس | قران، شمس و قمر، یا گرہن شمس و قمر<br>یا ہبوطِ قمر |
| حصول فوائدِ<br>حکام کیلئے | مریخ<br>پانچویں | پہلا | جوزا، سنبلہ<br>حوت، قوس | قلب، شولہ، غفرا | تثلیث و تسدیس، مریخ و شمس<br>تثلیث و تسدیس، قمر و زہرہ |
| طلاق کیلئے | شمس<br>چھٹی | تیسرا | حمل، میزان<br>سرطان، جدی | نحسِ اکبر صرفہ<br>و دیگر نحس | مقابلہ تربیع، قمر و زہرہ |
| حُب زنان<br>کیلئے | زہرہ<br>ساتویں | پہلا | جوزا، سنبلہ<br>حوت، قوس | بطین، ثریا، ھعہ<br>زراعہ، جبہ، نعام | تثلیث یا تسدیس یا قران<br>قمر و زہرہ |
| حصول ترقی<br>کیلئے | عطارد<br>آٹھویں | پہلا | ثور، اسد<br>عقرب، دلو | غفرا، قلب، شولہ | تثلیث و تسدیس، قمر و زحل |
| مقابلہ اور توڑ<br>کیلئے | قمر<br>ناویں | پہلا | حمل، میزان<br>سرطان، جدی | زبانہ، شولہ، قلب | تربیع یا مقابلہ، قمر و مریخ |
| حُب کیلئے | زحل<br>دسویں | پہلا | جوزا، سنبلہ<br>حوت، قوس | بطین، ثریا، ھعہ<br>زراعہ، جبہ، نعام | تثلیث یا تسدیس یا قران<br>قمر و زہرہ |
| حصول صحت<br>کیلئے | مشتری<br>گیارہویں | پہلا | جوزا، سنبلہ<br>حوت، قوس | بطین، ثریا، ھعہ<br>زراعہ، جبہ، نعام | تثلیث و تسدیس، عطارد و مریخ |
| حصول فوائد<br>حکام کیلئے | مریخ<br>بارہویں | پہلا | جوزا، سنبلہ<br>حوت، قوس | غفرا، قلب، شولہ | تثلیث و تسدیس، قمر و مشتری<br>تثلیث و تسدیس، مریخ و شمس |

## جدولِ عملیات برائے یومِ جمعرات، طلوعِ آفتاب سے غروبِ آفتاب تک

| عمل | ساعت | عشرہ | طالع وقت | منازل قمری | نظرات |
|---|---|---|---|---|---|
| حُب کیلئے | مشتری<br>پہلی | پہلا | جوزا، سنبلہ<br>حوت، قوس | بطین، ثریا، ہعقہ<br>زراعہ، جبہ، نعائم | تثلیث یا تسدیس یا قران<br>قمر و زہرہ |
| خواب بندی کیلئے | مریخ<br>دوسری | تیسرا | ثور، اسد<br>عقرب، دلو | سعد بلعہ، اکلیل | تثلیث یا تسدیس، قمر و مریخ<br>یا قران، شمس و قمر |
| حصولِ عزت کیلئے | شمس<br>تیسری | پہلا | ثور، اسد<br>عقرب، دلو | قلب، شولہ، غفرا | تثلیث یا تسدیس، شمس و مشتری |
| حکام سے مطالق کاموں کیلئے | زہرہ<br>چوتھی | پہلا | ثور، اسد<br>عقرب، دلو | غفرا، قلب، شولہ | تثلیث یا تسدیس، مریخ و شمس |
| بندشِ نکاح کیلئے | عطارد<br>پانچویں | تیسرا | ثور، اسد<br>عقرب، دلو | نحسِ اکبر صرفہ<br>ودیگر نحس | قران، شمس و قمر<br>یا گرھین، شمس یا قمر یا ہبوطِ قمر |
| حُب کیلئے | قمر<br>چھٹی | پہلا | جوزا، سنبلہ<br>حوت، قوس | بطین، ثریا، ہعقہ<br>زراعہ، جبہ، نعائم | تثلیث یا تسدیس یا قران<br>قمر و زہرہ |
| قیدوبند جنات کیلئے | زحل<br>ساتویں | تیسرا | ثور، اسد<br>عقرب، دلو | سمک، زراعہ، ذابح | قران، شمس و قمر<br>یا گرھین، شمس و قمر، یا ہبوطِ قمر |
| تسخیر برائے حُب کیلئے | مشتری<br>آٹھویں | پہلا | جوزا، سنبلہ<br>حوت، قوس | زبانہ، قلب، شولہ<br>فرع مقدم، غفرا | تثلیث و تسدیس، زہرہ و قمر |
| عداوت کیلئے | مریخ<br>ناویں | تیسرا | جدی، میزان<br>حمل، سرطان | شرطین، نثرہ، عوا<br>سماک، بلدہ، فرع موخر | قران، مریخ و زحل، مقابلہ تربیع زحل و شمس<br>قران، شمس و مریخ، مقابلہ زہرہ و زحل |
| بستہ نکاح کیلئے | شمس<br>دسویں | تیسرا | ثور، اسد<br>عقرب، دلو | نحسِ اکبر صرفہ<br>ودیگر نحس | قران، شمس و قمر یا گرھین، شمس یا قمر<br>یا ہبوط قمر |
| حُب کیلئے | زہرہ<br>گیارہویں | پہلا | جوزا، سنبلہ<br>حوت، قوس | بطین، ثریا، ہعقہ<br>زراعہ، جبہ، نعائم | تثلیث یا تسدیس یا قران<br>قمر و زہرہ |
| تسخیر برائے حُب کیلئے | عطارع<br>بارہویں | پہلا | جوزا، سنبلہ<br>حوت، قوس | زبانہ، قلب، شولہ<br>فرع مقدم، غفرا | تثلیث و تسدیس، زہرہ و قمر |

